نامعلوم امور کے حیرت انگیز راز اور مفید قیمتی معلومات

ماہ جون ۲۰۱۹ء

قیمت:- /۶۵ روپے

# روحانی دنیا

## فیض روحانی

## اوج شمس

## مقابلہ شمس و زحل

## زکوۃ اور صدقات

## پیدائشی زائچہ میں قمر کے اثرات

علوم روحانی دینی دنیوی اور کائناتی معلومات کا خزانہ

جاری شدہ ۱۹۳۲ء

بیادگار حضرت کاش البرنیؒ

ماھنامہ

# روحانی دنیا

منیجنگ ایڈیٹر: حارث عثمانی البرنی

نائب مدیرہ: شازلی سعید مغل

بدل اشتراک

فی پرچہ:-/ ۶۵ روپے سالانہ چندہ:-/ ۸۰۰ بذریعہ رجسٹری:-/ ۹۵۰ روپے

میل بذریعہ PDF سالانہ چندہ:-/ ۱۴۰۰ روپے

غیر ممالک ایئر میل

ابوظہبی، دوبئی، بحرین، مسقط، ایران، کویت:-/ ۳۲۰۰ روپے

افریقہ، برطانیہ، نیویارک (امریکہ):-/ ۴۲۰۰ روپے

جلد نمبر ۸۷

شمارہ نمبر ۲

ماہ جون ۲۰۱۹ء

فون پر رابطہ کریں صبح ۱۱ بجے سے شام ۴ بجے تک

رابطہ دفتر

فون نمبر: 021-34949944
0333-7202964

ای میل: ruhanidunya@hotmail.com
ruhanidunya@yahoo.com
Web site: www.ruhanidunya.com

- منیجر سرکولیشن سہیل احمد
- کمپوزنگ اصغر نظامی

اس شمارے میں



خط وکتابت وترسیل زر کا پتہ: منیجر رسالہ روحانی دنیا، ابراہیم مارکیٹ، پیر الٰہی بخش کالونی، کراچی ۷۴۸۰۰

# RUHANI DUNYA ESSENTIAL OIL

| نام اردو | English | ML | RATE |
|---|---|---|---|
| کالی تلسی | BASIL OIL | 30 | 650.00 |
| ترنج | BERGAMOT OIL | 30 | 600.00 |
| لوبان | BENZION OIL | 30 | 800.00 |
| سیاہ زیرہ | CARAWAY OIL | 30 | 550.00 |
| الائچی | CARDOMOM OIL | 30 | 600.00 |
| دیاردیودار | CEDARWOOD OIL | 30 | 500.00 |
| کافور | CHAMPHOR OIL | 30 | 650.00 |
| ساج | CLARY SAGE OIL | 30 | 1600.00 |
| دارچینی | CINNAMON OIL | 30 | 700.00 |
| لونگ | CLOVE OIL | 30 | 400.00 |
| یوکلپٹس | EUCALYPTUS OIL | 30 | 400.00 |
| بارزذبریجا | GALBANUM OIL | 30 | 1500.00 |
| گل شمدانی | GERANIUM OIL | 30 | 1500.00 |
| گل شمدانی | GERANIUM (Natural) (T/L) | 30 | 3000.00 |
| لیونڈر | LAVENDER OIL | 30 | 450.00 |
| لیمون | LEMON OIL | 30 | 450.00 |
| اذخر | LEMON GRASS OIL | 30 | 400.00 |
| عرق لیموں | LIME OIL | 30 | 460.00 |
| مشک | MUSK OIL | 30 | 800.00 |
| نارنگی شریں | ORANGE SWEET OIL | 30 | 350.00 |
| ارنڈی کی قسم | PALMA ROSA OIL | 30 | 800.00 |
| نعناع ہندی | PATCHOULY OIL | 30 | 980.00 |
| نعناع ہندی قدرتی | PATCHOULY OIL(Natural) | 30 | 1880.00 |
| نارنگی تلخ | PETIT GRAIN OIL | 30 | 850.00 |
| فل فل پودینا | PEPPERMINT MenthalOIL | 30 | 450.00 |
| فل فل پودینا سادہ | PEPPERMINT OIL | 30 | 350.00 |
| صنوبر | PINE OIL | 30 | 400.00 |
| روزمیری | ROSEMARY OIL | 30 | 580.00 |
| چوب صندل | SANDAL WOOD OIL | 30 | 12500.00 |
| ساسافارس | SASA FARAS OIL | 30 | 960.00 |
| خس خس | VETIVERT OIL | 30 | 1800.00 |
| یلینگ یلینگ | YLANG YLANG | 30 | 2280.00 |
| گھٹیااور جوڑوں کے درد کے لئے | **Arthritis & Joints Pain Oil** | 125 | 600.00 |
| اعضاءاورنسوں کے کھچاؤ کے لئے | **Muscular Pain Relief Oil** | 125 | 800.00 |

# روحانی دنیا

ماہ جون ۲۰۱۹ء



# اسرار الٰہی

## نیکی کا حکم کرو اور برائی سے روکو

نیکی کا حکم کرنا اور برائی سے روکنا۔ ہمیشہ اپنا دین اور معمول بناؤ۔ اِنَّ الـذِّیْنَ عِنْدَ اللّٰہِ الْاِسْلَامُ ۔ بے شک دین اللہ کے ہاں اسلام (فرمانبرداری) ہی ہے۔ (ال عمران۔۱۹) نیز فرمایا جس نے نیکی کا حکم کیا اور برائی سے روکا وہ اللہ تعالیٰ کی زمین میں اس کا خلیفہ ہے۔ اس رسول کا خلیفہ اور اس کی کتاب کا خلیفہ ہے۔ نبی کریم ﷺ نے یہی فرمایا ہے۔

حضرت علی المرتضیٰؓ کا فرمان ہے۔ افضل ترین جہاں یہ ہے کہ نیکی کا حکم کرے اور برائی سے روکے اور جس نے فاسقون بدمعاشوں کی توہین کی۔ اللہ تعالیٰ کی خاطر غضب ناک ہوا۔ اللہ تعالیٰ کی راہ میں جہاد کیا اور اسلام کے سوا کسی غلط دین کی پیروی نہ کی۔ اللہ تعالیٰ اس کو بخش دے گا۔

جو شخص سنت کا پابند ہو۔ اس کے اور حدود اللہ میں مداہنت اور بے پروائی برتنے والے کے درمیان یہ فرق ہے۔ جیسے کوئی قوم ایک کشتی میں بیٹھی ہو۔ بعض نیچے کے حصے میں بیٹھے ہوں اور بعض اوپر والے حصہ میں ہوں۔ پھر ایک آدمی کلہاڑا لے کر کھڑا ہو اور نیچے والے حصے کو کاٹنا شروع کر دے۔ لوگ پوچھیں تجھے کیا ہوا؟ وہ کہے مجھے پانی چاہئے اب اگر لوگ اسے پکڑ لیں اور اس کام سے روک دیں تو نجات پائیں اور وہ بھی بچ جائے۔ لیکن اگر اسے اپنے حال پر چھوڑ دیں تو اسے بھی ہلاک کریں اور خود بھی ہلاک ہوں۔

ایک روایت میں ہے کہ جو قوم بھی نافرمانیوں میں پڑ جائے اور ان میں وہ لوگ موجود ہوں جو ان کو باز رکھ سکتے ہوں مگر وہ باز نہ رکھیں تو ڈر ہے کہ اس وقت پر اللہ تعالیٰ کا عذاب عام آجائے۔

حضرت شیخ سفیان ثوریؒ فرمایا کرتے تھے کہ جو شخص اپنے ہمسایوں کا محبوب ہو اور دوست احباب اس کی تعریف کرتے ہوں۔ سمجھ لو کہ وہ مداہن ہے (یعنی برے کاموں سے روکنے میں سستی کرتا ہے)۔

# لوح زحل

## استحکام و جمعیت کی روحانیت

## تسخیر سلطنت وفتوحات، ناموری، حکمت اور قیام واستحکام مرتبہ کے لئے مؤثر وقت

ستارہ زحل کو ترفع اور تنزل سے منسوب کیا جاتا ہے۔ جب یہ سعد ہوتا ہے تو اعلیٰ مرتبہ اور اختیارات دیتا ہے نحس ہونے کی صورت میں مصائب و آلام خوف اور ڈر کا سبق دیتا ہے۔ زحل کی نحوست سے ہر شخص زندگی میں کسی نہ کسی طرح ضرور متاثر ہوتا ہے۔ یاد رکھیئے یہ دنیا اسباب کی ہے۔ ایسا سبب ضرور تلاش کرنا چاہئے جو انسان کو مصائب سے بچائے۔ اُس کے مرتبے کو استحکام دے اور عظمت حاصل ہو۔ دنیوی مقام کے ساتھ ساتھ وہ مقام جہاں انسان ہر جگہ لاچار ہو جائے تو وہاں ایک اور سبب کو اختیار کرنا ہے وہ سبب روحانی علوم سے استمد اد حاصل کرنا ہے۔ ان علوم میں خاص امتزاجی حالت سے ایسی الواح تیار کی جاتی ہے جو ذرائع اور اسباب لاتی ہیں جس سے بدقسمتی خوش قسمتی میں تبدیل ہو جاتی ہے۔ ان الواح میں سے ایک لوح زحل کی بھی ہے۔ جس کے خواص مندرجہ ذیل ہیں۔

۱۔ نحوست زحل خواہ وقتی ہو یا پیدائشی لوح کی برکت سے رفع ہوتی ہے۔

۲۔ نحوست کے بعد جلد اسباب بنانے کے لئے لوح بے انتہا موثر ثابت ہوگی۔

۳۔ تسلط بر خلق اور استحکام کے لئے کہ تنزلی نہ ہو۔

۴۔ حصول جائیداد یا جن کے پاس جائیداد نہ ٹھہرتی ہو یا زمیندار ہوں اور چاہتے ہوں کہ عزت اور جائیداد کا قیام دیتا ہے۔

۵۔ تعمیر مکان کے وقت اگر بنیاد میں رکھیں تو مضرات سے محفوظ اور مکینوں کے لئے خوشحالی رہے۔

۶۔ خلقت میں ناموری، تسخیر سلطنت، حصول مرتبہ، خلقت پر بزرگی، الیکشن میں کامیابی کے لئے۔

۷۔ وہ کاروباری افراد جن کی بڑی بڑی ملیں یا فرمیں ہیں یا جن کے ماتحت بہت ملازمین کام کرتے ہوں۔ چاہیں کہ قیام مرتبہ اور غلبہ بر مخلوق رہے۔ یہ لوح مؤثر ہے۔

خوش قسمتی اور بدقسمتی دونوں انسان کے ساتھ ہیں۔ خوش قسمتی کو سبب سے حاصل کیا جا سکتا ہے اور بدقسمتی کو سبب سے دور کیا جا سکتا ہے۔ حقیقتاً یہ رعایت خدا نے انسان کو دی ہے اس سے فائدہ اٹھانا یا نہ اُٹھانا انسان کا ذاتی کام ہے۔ کیونکہ اُس نے اسباب کے طریقے بھی سکھائے اور علم بھی دیا۔

زحل سے متعلق اسباب کو اختیار کرنے کے لئے چاندی کی لوح اور خاص اوقات میں اس لوح کے نقوش اس پر اُتارنے ہوں گے پھر اگر اس لوح کو پاس رکھا جائے تو ایک مخفی اثر رکھنے والی باقوت چیز آپ کی زندگی کو بدل دے گی۔ جلد یا بدیر اُس کے اثرات خود دیکھیں گے۔ لازماً دوسروں سے آپ اپنے اپ کو مختلف قوت اور خوشی کا مالک پائیں گے۔

جو لوگ دفتر سے لینا چاہیں تو لوح کا ہدیہ علاوہ محصول ڈاک کے ارسال کردیں۔ ہدیہ نام مع والدہ لکھیں۔

اب تختی کا وقت خصوصاً جوزا، سرطان، قوس، جدی کے لئے ہے اُن کو ضرور بنوانا چاہئے۔ باقی لوگوں کو آئندہ کے تحفظ کے لئے ضرور تیار کروانا چاہئے۔

اپنا نام معہ والدہ کا نام 0333-7202964 پر میسیج کریں۔ اور رقم منی آڈر حارث عثمانی البرنی کے نام کا ارسال کریں

# زکوٰۃ اور صدقات

قرآن پاک میں نماز کے ساتھ زکوٰۃ کا ذکر اس التزام سے آیا ہے کہ یہ دونوں توام بہنیں معلوم ہوتی ہیں۔ عرب کے یہود سودی کاروبار کی وجہ سے اس ملک کی دولت کے تنہا مالک بن بیٹھے تھے۔ ان میں جو مفاسد پیدا ہو گئے تھے ان پر ٹوکنے کے علاوہ جن فرائض کی فراموشی پر قرآن نے ان کو ملامت کی وہ یہی دو فریضے تھے۔ نماز اور زکوٰۃ۔

**وَاَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتُوا الزَّكٰوةَ ط ثُمَّ تَوَلَّيْتُمْ اِلَّا قَلِيْلًا مِّنْكُمْ وَاَنْتُمْ مُّعْرِضُوْنَ** ۔ (بقرہ ع ۱) (اور تم نبی اسرائیل سے معاہدہ تھا کہ) نماز کھڑی رکھنا اور زکوٰۃ دیتے رہنا پھر تم پھر گئے۔

جن مسلمانوں کو خلافت ارضی کی امانت سونپی جائے ان کے اوصاف کیا ہوں گے؟

**اَلَّذِيْنَ اِنْ مَّكَّنّٰهُمْ فِي الْاَرْضِ اَقَامُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتَوُا الزَّكٰوةَ وَاَمَرُوْا بِالْمَعْرُوْفِ وَنَهَوْا عَنِ الْمُنْكَرِ** ط (حج ۶)

یہ وہ ہیں کہ اگر ہم نے زمین میں ان کو اقتدار دے دیا تو وہ نماز قائم کریں گے۔ زکوٰۃ کی ادائیگی میں سرگرم ہوں گے۔ نیکیوں کا حکم دیں گے برائیاں روکیں گے۔

حضرت اسمٰعیل کے محاسن میں ایک یہ تھا کہ

"**وَكَانَ يَاْمُرُ اَهْلَهٗ بِالصَّلٰوةِ وَالزَّكٰوةِ**"

(مریم ع ۴) اور وہ اپنے (گھر کے) لوگوں کو نماز اور زکوٰۃ کی تاکید کیا کرتے تھے۔

حضرت عیسیٰ بے باپ کے پیدا ہوئے تو لوگوں کا جم گھٹا ہو گیا اور لگے ان کی ماں حضرت مریم کو ملامت کرنے کہ تو نیک باپ اور پاک باز ماں کی بیٹی ہے۔ یہ کیا کر بیٹھی انہوں نے جواب میں کچھ نہ کہا "صرف ابھی پیدا ہوئے بچے" حضرت عیسیٰ کی طرف اشارہ کیا کہ ان سے پوچھ لو حضرت عیسیٰ اپنے یوں بے باپ کے پیدا ہونے میں اللہ تعالیٰ کی حکمت و منشا بتانے لگے اور پھر اپنے بارے میں یہ فرمان الٰہی سنایا۔

"**وَاَوْصٰنِيْ بِالصَّلٰوةِ وَالزَّكٰوةِ مَا دُمْتُ حَيًّا**"

(مریم ع ۲) اور خدا نے مجھے زندگی بھر نماز پڑھتے رہنے اور زکوٰۃ دیتے رہنے کی تاکید فرمائی۔

روح اور مادہ الگ الگ چیزیں ہیں وہ نورانی اور یہ خاکی مگر انسانی پیکر اسی وقت تک متحرک رہتا ہے کہ جب تک یہ دونوں باہم ایک جاں ہم نوا رہتی ہیں۔ اُخروی زندگی اس اربعہ عناصر کے عالم سے کہیں بالاتر اور ماوراء ہوگی۔ مگر وہاں بھی روح کا مکان یہی خاکی جسم ہوگا۔ مٹی کی تیرہ و تار تہوں میں سڑگل کر نابود و معدوم انسانی جسم کے ذرات صور کے پھنکتے ہی باہم جڑیں گے اور صحیح و سالم بنا سنورا گوشت و پوست والا جسم ہو جائے گا۔ فراق کا عرصہ دراز ختم ہوگا اور یہ جسم زبان حال سے اپنی ہم دم و رفیق روح کو بلائے گا۔

رواق منظر چشم من آشیانۂ تست
کرم نما و فرود آ کہ خانہ خانۂ تست

اسلام کی تنظیمی زندگی ان ہی دو بنیادوں پر قائم ہے۔ روحانی اور مادی، روحانی نظام یہ کہ مساجد میں نمازیوں کی صفیں منظم کے ساتھ آراستہ ہوں اور مادی نظام یہ کہ بیت المال میں قاعدے اور ضابطے کے مطابق زکوٰۃ جمع ہو کر مستحق لوگوں میں تقسیم ہو۔

حضرت ابوبکرؓ کی خلافت کے شروع میں بعض قبائل میں ارتداد پھیلنے لگا اور بعض قبائل مرتد تو نہیں ہوئے مگر زکوٰۃ بیت المال میں داخل کرنے سے انکار کرنے لگے۔ حضرت ابوبکرؓ نے ان کے خلاف تادیبی کاروائی کی اور حضرت عمرؓ کے اعتراض پر فرمایا کہ "میں نماز اور زکوٰۃ کو الگ الگ نہ ہونے دوں گا" یعنی یہ گوارانہ کروں گا کہ یہ لوگ نماز تو پڑھتے رہیں مگر زکوٰۃ نہ دیں۔

رسول اللہ ﷺ نے فریضہ رسالت کا لب لباب ان دو لفظوں میں بتادیا "اللہ کا حق اور بھائیوں کا حق" خدا کا حق نماز اور دوسری بدنی عبادات' بھائیوں کا حق' قریب و نادار بھائی کی مالی امداد' آخر تمام انسان آپس میں بھائی ہیں۔ کیونکہ وہ ایک ہی باپ آدمؑ کی اولاد ہیں۔ حدیث مسلم "**کلکم بنو آدم وآدم منی تواب**" تم سب آدم کی اولاد ہو اور آدم مٹی سے بنے تھے حضرت جعفر ہجرت کر کے حبشہ پہنچے تو انہوں نے اس ملک کے فرماں روا نجاشی کے دربار میں تقریر کی اور یہ بتایا کہ" وہ پیغمبر ہم کو یہ تعلیم دیتے ہیں کہ ہم نماز پڑھیں۔ روزے رکھیں اور زکوٰۃ دیں"

جب نجاشی نے نامہ مبارک پڑھنے کے بعد ابوسفیان سے جو اس وقت تک دشمن! اسلام تھے اسلام کی تعلیمات دریافت کیں تو انہوں نے دوسری چیزوں کے ساتھ زکوٰۃ و صدقے کا بھی تذکرہ کیا۔

جب آں حضرت ﷺ نے حضرت معاذؓ کو دعوت اسلام دینے کے لئے یمن بھیجا تو اسلام کے مذہبی فرائض کی یہ ترتیب بتائی کہ" پہلے ان کو توحید کی دعوت دو۔ جب وہ یہ جان لیں تو ان کو بتانا کہ دن میں پانچ وقت کی نماز ان پر فرض ہے جب وہ نماز پڑھ لیں تو انہیں بتانا کہ اللہ تعالیٰ نے ان کے مال پر زکوٰۃ فرض کی ہے جو ان کے دولت مندوں سے لے کر ان کے غریبوں کو دی جائے گی۔

"**توخذ من اغنیاء هم وترة علىٰ فقرائهم**"

وہ دولت مندوں سے لے کر ان کے غریبوں کو لوٹا دیا جائے۔

نماز اسلام و کفر کے درمیان حد فاصل ہے۔

"**وَاتَّقُوْهُ وَاَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَلَا تَكُوْنُوْا مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ**ۙ (روم ع ۴)

اور خدا سے ڈرتے رہو اور نماز کھڑی رکھو اور مشرکوں میں سے نہ بنو' اور زکوٰۃ اپنے منکروں کو جہنم کا ٹکٹ دیتی ہے۔

'' وَالَّذِيْنَ يَكْنِزُوْنَ الذَّهَبَ وَالْفِضَّةَ وَلَا يُنْفِقُوْنَهَا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ لا فَبَشِّرْهُمْ بِعَذَابٍ اَلِيْمٍ لا (توبہ ع ۵)

وہ لوگ جو سونا اور چاندی گاڑ کر رکھتے ہیں اور اس کو خدا کی راہ میں خرچ نہیں کرتے ان کو درد ناک عذاب کی بشارت دے دو۔

جو لوگ روپیہ پیسہ کا اندوختہ بناتے رہتے ہیں اور وہ زکوٰۃ نہیں نکالتے تو روز حشر یہی مال دو منہ کا سانپ بن کر ان کے گلے کا ہار بن جائے گا اور ان کے منہ کو دونوں طرف سے چباتے ہوئے کہے گا۔

'' انا مالك وانا كنزك ''

حدیث '' میں ہوں تیرا مال، میں ہوں تیرا خزانہ ''

حضرت ابوذرؓ فرماتے ہیں کہ میں آں حضرت ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا اس وقت آپ ﷺ خانہ کعبہ کے سائے میں بیٹھے تھے آپ ﷺ نے مجھے دیکھ کر فرمایا۔

'' قسم ہے رب کعبہ کی کہ وہی لوگ زیادہ نقصان میں ہیں'' میں نے عرض کیا وہ کون ہیں؟

فرمایا کہ '' جن کے پاس مال بہت ہے مگر (ہاں وہ نہیں کہ) جو اپنے داہنے اور بائیں اور آگے اور پیچھے بکھیرے اور خیرات کرے اور فرمایا جو کوئی اونٹ والا یا بکریوں، خواہ گائیوں والا ان (جانوروں) کی زکوٰۃ ادا نہ کرے گا (تو) وہ چوپائے قیامت میں بے حد بڑے اور موٹے ہو کر آئیں گے اور اس شخص کو اپنے سینگوں سے ماریں گے اور کھروں سے کچلیں گے اور وہ مارتے ہی رہیں گے) اس وقت تک کہ جب لوگوں کے درمیان (اللہ تعالیٰ کا آخری) حکم ہو'' (بخاری و مسلم)

زکوٰۃ کے معنی ہیں '' پاکیزگی '' وہ مال کو پاکیزہ کرتی ہے جو مال حلال طریقے سے کمایا جائے وہ پاکیزہ مال ہے۔ زکوٰۃ ایسے ہی مال سے نکالی جائے گی حرام مال سے زکوٰۃ دینا ناجائز ہے اور مال حلال کو اگر اندوختہ کیا جائے اور زکوٰۃ نہ نکالی جائے تو پھر یہ مال بھی پاکیزہ نہیں رہتا اور یہی مال روز حشر سانپ بن کر گردن سے لپٹے گا۔

ایک دفعہ آں حضرت ﷺ نے تقریر میں فرمایا کہ '' لوگو مجھے تمہاری نسبت جو ڈر ہے وہ دنیا کی خیر و برکت کا ہے'' صحابہ کرامؓ نے پوچھا یا رسول اللہ ﷺ دنیا کی خیر و برکت سے کیا مراد ہے۔ فرمایا '' دنیا کا باغ و بہار'' ایک صحابیؓ نے کہا یا رسول اللہ کیا خیر سے بھی برائی پیدا ہو سکتی ہے (یعنی اگر دولت خیر و برکت ہے تو وہ فتنہ و شرکیوں کر ہو سکتی ہے) آپ نے سوال سن کر ذرا تامل فرمایا، پھر جبین مبارک سے پسینے کے قطرے پونچھے پھر فرمایا '' خیر سے خیر ہی پیدا ہوتی ہے لیکن دولت کی مثال ایک ہری بھری چرا گاہ کی ہے، جس کو موسم بہار نے سرسبز و شاداب بنا دیا ہو۔ جب بعض جانور حرص و طمع میں آ کر حد اعتدال سے زیادہ کھا لیتے ہیں تو دیکھو وہ خیر و برکت کی چیز ان کی ہلاکت اور موت کا باعث ہوتی ہے لیکن جو جانور اس کو اعتدال سے چرتا ہے جب اس کا پیٹ بھر جاتا ہے تو وہ دھوپ کے سامنے ہو جاتا اور کچھ دیر جگالی کرتا ہے۔ فضلہ باہر پھینک دیتا ہے اور پھر چرنے لگتا ہے دولت ایک خوش گوار چیز ہے تو جو شخص اس کو صحیح طریقے سے خرچ کرے تو یہ دولت اس کے لئے بہترین مددگار ہے۔ لیکن جو شخص اس کو صحیح طریقے سے حاصل نہیں کرتا اس کی مثال ایسی ہے جیسے کوئی کھاتا چلا جائے اور سیر نہ ہو (بخاری کتاب الزکوٰۃ اور کتاب الزہد والرقاق)

اس تقریر میں رسول اللہ ﷺ نے اس نکتہ کو واضح فرمایا کہ نفس مال و دولت نہ خیر ہے نہ شر ہے اگر وہ جائز و حلال طریقے سے حاصل کی جائے اور اس کا مصرف بھی حلال و طیب ہو تو وہ خیر ہے اور اگر اس کا ماخذ و منبع معصیت ہو تو وہ شر ہے اور اگر حلال و طیب مال کا مصرف معصیت ہو تو وہ مال بھی شر ہے۔

زکوٰۃ مال کو تو پاکیزہ کرتی ہے۔ اس سے زکوٰۃ دینے والے کا باطن بھی پاکیزہ ہو جاتا ہے جب بنی اسرائیل کے دانش مندوں نے قارون کو مشورہ دیا کہ '' جو کچھ تجھے اللہ تعالیٰ نے دیا ہے اس سے اپنی آخرت بھی بنا اور (اپنی خود پسندی) خود غرضی و عیاشی سے غریب امیر میں کش مکش کا فساد اس ملک میں نہ پھیلا تو اس نے اپنی دولت کو عطیۂ الٰہی ماننے کے بجائے جواب میں کہا '' اِنَّمَآ اُوْتِيْتُهٗ عَلٰى عِلْمٍ عِنْدِيْ ط (قصص ع ۸) مجھے تو عقل سے ایک ہنر ملا جو میرے پاس ہے، جس سے سب کچھ ملا ہے۔

ہر زمانے کے قارون اپنے اندوختے کو اپنے کمانے کی قابلیت کا نتیجہ سمجھتے ہیں۔ یہ نہیں سمجھتے کہ یہ سب کچھ اللہ تعالیٰ کا دیا ہوا ہے۔ یہ خدا فراموشی کے باطن کو تیرہ و تار بنا دیتی ہے اور انسانیت ان کو اپنی برادری سے باہر نکال دیتی ہے۔

نواب سر مزمل اللہ خان مرحوم بے حد سخی تھے۔ ان کا فیض کرم ملک کی تمام اسلامی افادہ گاہوں میں پہنچتا تھا۔ جب ان کے مصاحب ان کے منہ پر ان کی تعریف کرتے تو وہ جواب میں کہتے تھے۔ '' نہ کس مے دھد نہ کس مے دھاند خدامے دھد خدامے دھاند'' نہ کوئی دیتا ہے نہ کوئی دلواتا ہے۔ خدا ہی دیتا ہے خدا ہی دلواتا ہے''

اللہ تعالیٰ پاک و منزہ ہے جو چیز اس کی خوش نودی کے لئے اس کے بندوں کو دی جائے وہ بھی پاک و طیب اور عمدہ ہونی چاہئے۔ اصحاب صفہ نے

اپنی زندگی کا مقصد صرف دین کی خدمت اور عبادت میں انہماک قرار دیا تھا- ان کو کسی معاش کا موقع نہیں ملتا تھا- اس لئے لوگ گھٹیا قسم کی کھجوروں کے خوشے لاکر مسجد میں لٹکا دیتے تھے- یہ لوگ بھوک کی شدت سے بے تاب ہوکر ان میں سے توڑ کر کھا لیتے تھے- اللہ تعالیٰ کو ایسی خیرات پسند نہ آئی اس بناء پر یہ آیت نازل ہوئی-

یٰاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْآ اَنْفِقُوا مِنْ طَیِّبٰتِ مَاكَسَبْتُمْ وَمِمَّآ اَخْرَجْنَا لَكُمْ مِّنَ الْاَرْضِ وَلَاتَیَمَّمُوْا الْخَبِیْثَ مِنْهُ تُنْفِقُوْنَ وَلَسْتُمْ بِاٰخِذِیْهِ اِلَّآ اَنْ تُغْمِضُوْافِیْهِ ط وَاعْلَمُوْآ اَنَّ اللّٰهَ غَنِیٌّ حَمِیْدٌ ہ (بقرہ ع ۳۷)

مسلمانو! اپنی کمائی سے اور اس چیز سے جو تمہارے لئے ہم نے زمین سے نکالی ہے، بہتر حصہ خیرات کرو اور ان میں سے ردی مال کی خیرات کا قصد نہ کرو حالانکہ اگر وہی تم کو دیا جائے تو خود تم نہ لوگے لیکن یہ کہ چشم پوشی کر جاؤ اور یقین کرو کہ خدا تمہاری اس قسم کی خیرات سے بے نیاز ہے اور وہ خوبیوں والا ہے (اسے وہی چیز پسند ہے کہ جو خوب ہو)

بندے کی شان یہی ہے کہ خدائے جبار و قہار کے احکام کی تعمیل میں وہ سراپائے عجز ہو- رکوع وسجود میں عجز وتذلل انفاق فی سبیل اللہ میں عجز و انکسار دینے والے کے سامنے یہ نظریہ ہو کہ اِنَّمَا نُطْعِمُكُمْ لِوَجْهِ اللّٰهِ لَانُرِیْدُ مِنْكُمْ جَزَآءً وَّلَاشُكُوْرًا - (دھرع ۱) ہم تم کو خدا کے لئے کھلاتے ہیں ہم تم سے کوئی بدلہ اور شکریہ نہیں چاہتے-

زکوٰۃ وصدقہ وہ آب طاہر ومطہر ہے جو باطن کی گندگی نکال کر قلوب کو پاک وصاف کردیتا ہے لیکن جو احسان جتا کر دیتا ہے وہ اس آب مقطر کو ہی گندہ کردیتا ہے اور زکوٰۃ وصدقہ کی معنویت ہی ختم ہوجاتی ہے-

یٰاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْ الَاتُبْطِلُوا صَدَقٰتِكُمْ بِالْمَنِّ وَالْاَذٰی لا (بقرہ ع ۳۶)

مسلمانو- اپنے صدقوں کو احسان جتا کر اور طعنہ دے کر برباد نہ کرو-

حدیث - ''لایقبل اللّٰہ صدقۃ منان'' اللہ تعالیٰ احسان رکھنے والے کی خیرات قبول نہیں فرماتا- زکوٰۃ تو فریضہ ہے- صدقۃ الفطر واجب ہے- ان دونوں کے علاوہ صدقہ وخیرات نفل ہے- مگر کسی موقع پر صدقۂ نافلہ واجب ہوجاتا ہے اور اس موقع پر مستحق کی امداد نہ کرنے سے گناہ لازم آتا ہے- مثلاً زید نے زکوٰۃ ادا کردی- اسے معلوم ہوا کہ پڑوسی کے گھر میں فاقہ ہے تو اس وقت اسے کھانا پہنچانا اس پر فرض واجب ہوگا- یا زید پر زکوٰۃ واجب ہی نہیں تو اس حالت میں بھی بھوکے پڑوسی کی امداد اس پر واجب ہوگی- نخعیؒ شبعیؒ اور عطارؒ جیسے جلیل قدر علماء کی یہی رائے ہے کہ زکوٰۃ کے علاوہ اور بھی حقوق ہیں- چنانچہ امام شبعیؒ سے جب پوچھا گیا کہ مال میں زکوٰۃ کے علاوہ اور بھی حقوق ہیں؟ تو فرمایا کہ اور بھی ہیں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے- '' وَاٰتَی الْمَالَ عَلٰی حُبِّهٖ ذَوِی الْقُرْبٰی وَالْیَتٰمٰی وَالْمَسٰكِیْنَ وَابْنَ السَّبِیْلِ لا وَالسَّآئِلِیْنَ وَفِي الرِّقَابِ- (بقرہ ع ۲۲)

اور جس نے خدا کی محبت میں (یا مال کی محبت کے باوجود) قرابت مندوں، یتیموں مسکینوں، مسافروں، مانگنے والوں اور غلاموں یا مقروضوں کی) گردن چھڑانے میں مال دیا-

عام طور سے ان لوگوں کو امداد کا مستحق سمجھا جاتا ہے کہ جن پر خستگی کے آثار نمایاں ہوں اور ان لوگوں کی طرف دھیان نہیں ہوتا جو بظاہر سفید پوش ہوتے ہیں اور گھر میں مفلس ونادار ایسے خوددار لوگوں کی امداد کی طرف توجہ دلائی-

یَحْسَبُهُمُ الْجَاهِلُ اَغْنِیَآءَ مِنَ التَّعَفُّفِ ج تَعْرِفُهُمْ بِسِیْمٰهُمْ ج لَا یَسْئَلُوْنَ النَّاسَ اِلْحَافًا ط (بقرہ ع ۳۷)

ناواقف ان کی خودداری اور سوال کی ذلت سے بچنے کے سبب ان کو دولت مند سمجھتا ہے تو ان کو ان کی نشانی سے پہچانتا ہے وہ لوگوں سے لپٹ کر نہیں مانگتے-

# اوج شمس

جب شمس چلتا ہوا برج سرطان کے ۲۰ درجہ پر پہنچ جاتا ہے تو اسے اوج ہوتا ہے۔ بلند مرتبہ اس درجہ پر شمس کو حاصل ہوتا ہے۔

اوج شمس ۱۱ جولائی کو شام ۶ بجکر ۵۰ منٹ سے ۱۲ جولائی کی رات ۸ بجے تک کا وقت ہوگا۔ ایک ساعت ملے گی۔ اس وقت کے لئے تین اہم عمل دے رہا ہوں۔ اگر آپ اس وقت سے ضرورت کے مطابق فائدہ اٹھا سکیں تو سمجھ لیں اللہ کا فضل آپ پر ہے۔ خط و کتابت کے ذریعے **عمل کی اجازت لینا ضروری ھے۔**

## لوح قائمی

اگر کسی شخص کو اپنی ملازمت میں اپنے درجہ اور اپنے کام میں تنزلی یا برطرفی کا خوف ہے اگر کسی دشمنی کا ڈر ہے اور اگر کسی وجہ سے ترقی نہیں ہوتی۔ اگر افسران کے دل میں عزت نہیں تو اس لوح کو تیار کریں۔ اس کی برکت سے قلوب افسران میں خاصی عزت وتکریم حاصل ہوگی۔ ملازمت یا عہدہ کو کبھی زوال نہ ہوگا اور ترقیاں حاصل ہوں گی۔ اس آیت کریمہ کی لوح مربع آتشی تیار کریں۔ میں نے اسے حل کر دیا ہے۔ اس کو پاس رکھیں کل اعداد اس آیت کے ۸۸۵ ہیں۔

| والھکم | اله واحد | لا اله الا | ہوالرحمن الرحیم |
|---|---|---|---|
| ۱۰۰ | ۶۲۸ | ۱۰۳ | ۵۴ |
| ۶۲۷ | ۹۷ | ۵۷ | ۱۰۴ |
| ۵۶ | ۱۰۵ | ۶۲۶ | ۹۸ |

رفتار اس نقش کی یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۶ | ۱۱ | ۱۶ |
| ۱۲ | ۱۵ | ۲ | ۵ |
| ۱۴ | ۹ | ۸ | ۳ |
| ۷ | ۴ | ۱۳ | ۱۰ |

نقش کے ضلع قولہ الحق ولہ الملك سے تیار کریں چاروں طرف موکلات وخدام کے نام لکھیں پھر اپنے نام میں اسم الٰہی ودود کو امتزاج دیں۔ یعنی اپنے نام کو علیحدہ علیحدہ حرفوں میں لکھ کر ان کے اندر بار بار ودود کے حروف لکھیں حتیٰ کہ لفظ برابر ہو جائیں۔ پھر چار چار کلمات بنا کر نقش کے چاروں طرف چار بار لکھ دیں۔ لوح تیار ہے اسے سرخ ریشمی کپڑے میں سی کر پاس رکھیں اور اس کے اثرات ملاحظہ کریں۔

## لوح تخفیف غضب حکام وسلاطین

اگر کسی سے کوئی حاکم یا بڑا آدمی ناراض ہو اور اس کی ناراضگی نقصان پہنچا سکتی ہو یا کسی حاکم سے اندیشہ ہو۔ یا کسی کو معزول کر دیا گیا ہو تو اس کی برکت سے حامل لوح ہر قسم کے غصہ اور نقصان سے محفوظ رہے گا۔ اگر کسی کو پھانسی کا بھی خطرہ ہوگا تو وہ ٹل جائے گی۔ اگر کسی سے جان کا خطرہ ہو تو بھی محفوظ ہو جائیگا۔ مندرجہ ذیل نقش اسی آیت کا ہے۔ **سبحان ربک رب العزہ و عما یصفون وسلام علی المرسلین والحمد للله رب العالمین** عدد اس کے ۱۳۸۲۹ ہیں اور مربع اس کا یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۳۸۰۹ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳۸۰۸ |
| ۶ | ۹ | ۱۳۸۱۱ | ۳ |
| ۱۳۸۱۰ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

اس نقش کو کاغذ پر لکھیں۔ اس کے بھی ضلع **قولہ الحق ولہ الملك** سے بنائیں۔ موکلات و خدام لکھیں۔ پھر نیچے پوری آیت لکھ دیں۔ تہہ کر کے نقش بنائیں کوئی خوشبو کی دھونی دیں اور الٹے بازو پر باندھ لیں۔ ہر طرح سے امان میں آجائے گا۔ میرا بہت دفعہ کا آزمودہ ہے اور میں اس سے بہت کام لیتا ہوں۔ عموماً ناحق مقدمات میں پھنسے ہوئے لوگوں کے لئے بھی بناتا ہوں۔

## زباں بندی حکام وعملہ وحاسدین

یہ بھی دراصل تسخیر کا عمل ہے اس کا مطلب ہے۔ کوئی بھی خلاف نہ بولے نہ کہے۔ نہ کسی کو ایسی جرات ہو کہ شکایت کر سکے نہ حاکم کو جرات ہو خلاف حکم نہ کہہ سکے۔ اس کے لئے ایک مربع کاغذ پر **صراط علی حق نمسکه** کے اعداد کا پر کرے۔ عدد اس کے ۶۹۳ ہیں۔ مربع یہ ہے۔

| صراط | علی | حق | نمسکه |
|---|---|---|---|
| ۱۰۹ | ۱۷۴ | ۳۰۱ | ۱۰۹ |
| ۱۷۳ | ۱۰۶ | ۱۱۲ | ۳۰۲ |
| ۱۱۱ | ۳۰۳ | ۱۷۲ | ۱۰۷ |

اس کے چاروں طرف حروف صوامت لکھ دیں۔ ''اح درس ص ط ع ک ل م وہ'' اس کی رفتار بھی لوح قائمی کی طرح ہے۔ اگر کوئی خاص موقعہ ہو۔ کسی حاکم کے سامنے پیش ہونا ہو تو سترہ (۱۷) بار پڑھیں۔ **صراط علی حق نمسکه** اور سامنے جائیں کچھ نہ کہہ سکے گا۔ اس کے قلب میں ہمدردی پیدا ہوگی۔ یا وہ کچھ کہنے کی ہمت نہ کر سکے گا۔ یہ میرے تین تحفے ہیں اور اس دور میں بہت ضروری ہیں۔ خدا آپ کو نفع حاصل کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔

وہ لوگ جو دفتر سے تیار کرانا چاہیں وہ ہدیہ ساتھ روانہ کریں اور پندرہ دن قبل نام نوٹ کرا دیں۔ کاغذ پر نقش کا ہدیہ = /۹۵۰۱ روپے ہوگا۔

# فیض روحانی

یہ بات انسان کی فطرت میں شامل رہی ہے کہ وہ ہر چیز اور ہر کام میں آسانی کا متلاشی رہا ہے۔ فیض روحانی کی تیسری قسط اسی نظریہ کے مطابق لکھی جارہی ہے اس قسط میں بے حد مجرب فوری اثر اس قدر پر تاثیر عملیات تحریر ہیں جن کا اندازہ آپ ان عملیات کو استعمال کرنے کے بعد محسوس کریں گے میرے کئی دوست بھائی اور بزرگ ایسے بھی ہوں گے جو نہ تو چالیس دن کا چلہ کی تکلیف اٹھا سکتے ہیں نہ ہی گرہن اور دیوالی کا انتظار کرسکتے ہیں۔ ان تمام لوگوں کے لئے اس قسم کے اعمال تحریر کررہا ہوں جو بغیر چلا یا بغیر زکات بھی کام دیتے ہیں۔ ضرورت ہے کامل یقین اور ایمان کی۔

آئیں اور عہد کریں کہ آج کے بعد جھوٹ نہیں بولیں گے۔ حرام نہیں کھائیں گے، کسی کا حق نہیں ماریں گے زنا اور شراب سے بچیں گے، نماز پڑھنے کا فرض ادا کریں گے پھر آپ دیکھیں گے خدا کے کلام اور بزرگان دین کے عملیات میں کس قدر تاثیر اور قوت ہے ان تمام عملیات میں سے کچھ خاندانی بیاض سے اور کچھ کامل بزرگان کی کتب سے ماخذ ہیں مگر سب کے سب بے حد مجرب اور تجربہ شدہ ہیں۔

## برائے امراض

عمل سورۃ والناس جو پہلے دیا جاچکا ہے اس میں درج ہے ساتھ ہی اگر یہ تعویز بھی لکھ کر مریض کے گلے میں باندھا جائے تو اور بھی مفید ہے۔

یہ تعویز حروف شفاء کا ہے جو یہ ہیں ان کی تعداد دس ہے۔

اب ت ث ط ظ ف ک ل ی۔

تعویذ مندرجہ ذیل ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اب ت ث ط ظ ف ک ل ی

بسم اللہ کافی

| |
|---|
| الٰہی<br>فلاں بن فلاں کا<br>فلاں مرض دور ہو |

اب ت ث ط ظ ف ک ل ی

اب ت ث ط ظ ف ک ل ی

اب ت ث ط ظ ف ک ل ی

اب ت ث ط ظ ف ک ل ی

اب ت ث ط ظ ف ک ل ی

بسم اللہ کافی   بسم شافی   بسم ھافی

مندرجہ بالا تعویز تمام طریقہ کے ساتھ لکھے پاک صاف ہوکر سفید کاغذ پر زعفران سے لکھا جائے بروز پیر سات اوّل یعنی ساعت قمر میں لکھا جائے۔

نیچے کے خانہ میں جہاں فلاں بن فلاں لکھا ہوا ہے وہاں مریض کا نام معہ والدہ لکھے جہاں فلاں مرض لکھا ہوا ہے۔ وہاں اس مرض کا نام لکھا جائے جسے دور کرنا چاہتے ہیں۔ مثلاً عرفان بن فاطمہ کو بخار ہے اور اسے دور کرنا مطلوب ہے تو یوں لکھا جائے گا۔ الٰہی عرفان بن فاطمہ کا بخار دور ہو۔ یعنی یہ کہ جو بھی مرض ہو وہ درمیان میں لکھا جائے۔

نوٹ : اسی طرح چینی کی پلیٹ پر لکھ کر پلایا جائے تو نور علیٰ نور ہے۔

## عمل حاضری وحب

قرائین کرام مندرجہ ذیل کا عمل محبت اس قدر قوی الاثر ہے جو بیان سے باہر ہے دشمن کو دوست، فریقین میں محبت، حاضرات مطلوب اور دلوں میں حب پیدا کرنے کے لئے بے حد موثر ہے۔

مندرجہ ذیل آیات زعفران سے لکھی جائیں چینی کی پلیٹ یا سفید کاغذ پر لکھی جاسکتی ہے۔ اگر عورت سے محبت مطلوب ہے تو جمعہ کے روز ساعت اول زہرہ میں اگر مرد سے محبت مطلوب ہے تو جمعرات کے روز ساعت اول مشتری میں اور اگر افسر یا کسی دوست کی تسخیر مطلوب ہے تو اتوار کے روز ساعت اول شمس زائد النور دونوں میں قمر در عقرب نہ ہو سات تعویز زعفران سے لکھ لئے جائیں اور شربت وغیرہ میں گھول کر روزانہ ایک تعویز پلایا جائے تو فریقین میں بے حد انس اور محبت پیدا ہوجاتی ہے اور اگر چینی یا گڑ پر یہی اثرات ظاہر ہوتے ہیں۔ یہ آیات خداوندی کا کمال ہے۔ ناجائز ہرگز نہ کیا جائے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

مَاشَاءَ اللّٰهُ وَلَاحَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ ہ یَاحَیُّ یَا قَیُّوْمُ یَا وَلِیُّ یَا دَائِمُ یَا اَبَدُ اَیَا فَرِدًا یَا وِتْرًا یَا صَمَدًا یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ ہ یا جبرائیل فلاں بن فلاں کو فلاں بن فلاں کے عشق میں بیقرار کرکے حاضر کرو حاضر کرو۔

## کشائش رزق

یہ عمل جناب رسول خدا محمد مصطفےٰ احمد مجتبیٰ ﷺ سے منقول ہے۔

فراوانی دولت اور کشائش رزق کے لئے بے حد مجرب المجرب عمل ہے یقین کامل کے ساتھ روزانہ صبح و شام صرف ۲۱ مرتبہ اس دعا کو پڑھ لیا جائے تو روزی میں بے حساب برکت ہوگی بیکار کو نوکری مل جائے گی کاروبار اور آمدن میں اضافہ ہوگا۔ غرض کہ دست غیب ہے۔

عمل یہ ہے۔

پاک صاف ہوکر قبلہ منہ ہوکر عمل پڑھا جائے اول وآخر ۵ بار درود شریف پڑھنا لازمی ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم - یَا اللّٰهُ یَا اَللّٰهُ یَااللّٰهُ یَارَبِّ یَا رَبِّ یَارَبِّ یَا حَیُّ یَاقَیُّوْمُ یَاذَالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ اَسْئَلُكَ بِاسْمِكَ الْعَظِیْمِ الْاَعْظَمِ اَنْ تَرْزُقَنِیْ رِزْقًا

وَاسِعاً حَلَالاً طَیِّباً بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمِ الرَّاحِمِیْن

## برائے بواسیر

مندرجہ ذیل حروف یاد کر لئے جائیں اور بغیر بسم اللہ مریض آبدست لیتا جائے اور ذیل کے حروف پڑھتا جائے یہ عمل ہر روز کیا کرے انشاء اللہ کیسی ہی خونی یا بادی بواسیر ہو جلد آرام آ جاتا ہے اور اس موذی مرض سے نجات مل جاتی ہے۔ ''حروف یہ ہیں''

سَرِیٌ صَا بِرُوْن اَنْتَ دُوْنَ

## زبان بندی وخواب بندی

مندرجہ ذیل عمل برائے خواب بندی و برائے زبان بندی قمر درعقرب والے دن ساعت عطارد میں دو سفید کاغذ پر کالی سیاہی سے لکھ لیں اول تعویز کالے کپڑے میں لپیٹ کر بازو پر باندھ لیں اور دوم کو کسی پرانی قبر میں دفن کر دیا جائے بے حد مجرب عمل ہے جن لوگوں نے حروف صوامت کی زکات دی ہوئی ہے اگر وہ اسے تیار کریں تو ایک دن میں اثر ظاہر ہوگا دیگر صورت میں ایک ہفتہ بعد اثر ظاہر ہوتا ہے۔

## برائے زبان بندی

ا ح د ر س س ط ع ك ل م د ه لادیا یا غفُوْرًا غفُوْرُ۔ عقد اللسان فلاں بن فلاں فی حق فلاں بن فلاں۔

برائے خواب بندی

ا ح د ر س ص ط ع ك ل م و ه لا دیا یاغفُوْر یاغفُوْر۔ بستم خواب وخود فلاں بن فلاں علی حُب فلاں بن فلاں۔

## برائے نکسیر

بسم اللہ الرحمن الرحیم ۔ یہ اسم شریف مریض نکسیر کے ناک سے لکھتے ہوئے سر پر لے جائیں اسی طرح تین بار لکھے انشاء اللہ نکسیر اسی وقت بند ہو جائے گی۔ شہادت کی انگلی سے لکھا جائے۔

## دودھ کی کمی

اگر کسی عورت کو دودھ کی کمی ہو اور بچہ بھوکا رہ جاتا ہو تو یہ آیت مبارک (سورۃ رحمان) خمیری روٹی پر زعفران سے سات بار لکھ لی جائے اور وہ روٹی عورت کھائے۔ اسی طرح سات روز تک روٹی پر لکھ کر کھانا ضروری ہے۔ ناغہ نہ ہو۔ انشاء اللہ دودھ کی کمی دور ہو جائے گی۔ آیت یہ ہے۔

فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰن

## استخارہ

بروز بدھ رات سونے سے پہلے باوضو ہو کر دو رکعت نماز نفل بہ نیت استخارہ پڑھے اور سلام پھیر کر مطلب کو خیال میں رکھتے ہوئے ۳۲۳ مرتبہ **بسم اللہ الرحمن الرحیم** پڑھے اور ۳۲۳ بار **حسبی اللہ ونعم الوکیل** پڑھ کر مطلوبہ امر کی دعا مانگ کر سو جائے انشاء اللہ اسی رات غیب سے معلومات حاصل ہوں گی۔ اگر نہ ہوں تو پھر اسی طرح جمعرات کی رات کرے اور اسی طرح جمعہ کی رات کو کر لے انشاء اللہ ان ۳ دنوں میں جواب مل جائے گا۔

جو صاحبان ان عملیات سے استفادہ حاصل کریں وہ حسب حیثیت شیرنی پر نیاز محمد مصطفےٰ وآل مجتبےٰ ﷺ اور سید ہاشم شاہ ٹیاری کے نام ضرور دیں۔

# زندگی کے ادوار
# مریخ
## کا دور اکبر سات سال اور اس کے ادوار اصغر

### مریخ کا دور اصغر

مریخ کی دور اکبر میں مریخ ہی کا دور اصغر ۴ ماہ ۲۷ دن کا ہوتا ہے۔ اگر مریخ پیدائشی زائچہ میں قوی ہو اپنے گھر میں ہو یا اپنے دوست کے گھر میں ہو اوج یا شرف یافتہ ہو۔ ۵ یا ۹ گھروں میں ہو تو یہ عام طور سے خوش قسمت وقت ہوگا۔ بہتر صحت اور جسمانی قوت دے گا۔ اگر مریخ طالع کے حاکم سے قران رکھتا ہو اور ملازمت طاقت و ہمت کی ہو تو بہت کامیابی لائے گا۔ یا چھوٹی انڈسٹری قسم کا کاروبار ہو تو بہت کامیابی دے گا۔ شادی ہو تو بہت مالی فائدہ ظاہر کرے گا۔

مریخ پیدائشی زائچہ میں کمزور ہو زوال یا ہبوط میں ہو ۶، ۸، ۱۲ گھروں میں ہو یا رجعت میں ہو تو کوئی حادثہ پیش آ سکتا ہے۔ مثلاً آگ، مشین، ہتھیار یا سڑک کا حادثہ۔ اگر مریخ سے زحل یا یورینس کی نحس نظر ہو تو یہ حادثہ بڑا بھی ہوسکتا ہے۔ اگر مریخ سے قمر شمس یا زہرہ کی نحس نظر ہو تو تعلقات اور جذبات میں اختلافات اور جھگڑے ظاہر ہو سکتے ہیں۔

### راس کا دور اصغر

مریخ کے دور اکبر میں اس کا دور اصغر ایک سال ۱۸ دن کا ہوتا ہے۔ (اس کے اثرات الگ دیئے گئے ہیں)

### مشتری کا دور اصغر

مریخ کے دور اکبر میں مشتری کا دور اصغر ۱۱ ماہ ۶ دن کا ہوتا ہے۔

مشتری زائچہ میں قوی ہو اپنے گھر یا اپنے دوست کے گھر ہو شرف یافتہ ہو یا زائچہ کے منقلب برج میں ہو ۵، ۹، ۱۱ گھروں میں ہو یا ان گھروں کے حاکم کے ساتھ ہو تو ملازمت ہو یا کاروبار، عزت و وقار میں اضافہ لائے گا۔ بہتر مالی حالت کا اظہار ہو گا۔ جسمانی صحت بہتر ہو گی۔ اگر مریخ یا مشتری ساتویں گھر کا مالک ہے اور عمر شادی کے قابل ہے یا دوسری شادی کی خواہش ہے تو شادی ہو جائے گی۔ شادی شدہ زندگی میں اولاد کی امید کی جا سکتی ہے۔

مشتری کمزور ہو تو روپیہ کا خرچ زیادہ ہو گا۔ جسمانی صحت خراب ہو گی خاص کر جگر یا ہاضمہ سے متعلق امراض ظاہر ہو سکتے ہیں۔

### زحل کا دور اصغر

مریخ کے دور اکبر میں زحل کا دور اصغر یہ ا سال ۱ ماہ اور ۹ دن کا ہوتا ہے۔

زحل پیدائشی زائچہ میں قوی ہو اور اپنے گھر ہو یا اپنے دوست کے گھر اوج یا شرف یافتہ ہو ۵ یا ۹ گھروں میں ہو تو یہ محنت اور جان فشانی کے ذریعے کامیابی لائے گا۔ بہتر منصوبے ذہن میں پیدا کرے گا۔ کاروبار ہو یا ملازمت عزت دے گا اور مالی حالت میں بہتری پیدا کرے گا۔ خاندان میں اضافہ کر سکتا ہے۔

زحل کمزور ہو زوال یا ہبوط میں ہو ۶، ۸، ۱۲ گھروں میں ہو یا رجعت میں ہو یا مریخ سے ۵، ۹، ۱۱ برج میں قابض ہو تو کاروبار یا ملازمت پریشان کن حالات کا اظہار کرے۔ غیر تسلی بخش بیرون ملک کا سفر ہو گا۔ بے عزتی اور مالی نقصانات ظاہر کرے گا۔

اگر زحل مریخ سے نحس نظر رکھتا ہو اور مریخ کمزور برج میں قابض ہو تو اخلاقی کمزوری ظاہر ہو گی۔ اگر طالع کا حاکم بھی کمزور ہو تو ممکن ہے کسی انسان کا قتل سرزد ہو جائے۔ یا قید و بند کا واقعہ پیش آ جائے اگر زحل دوسرے، پانچویں، ساتویں میں ہو تو محبت یا ازدواجی زندگی میں جھگڑا یا جدائی کا اظہار ہو سکتا ہے۔

### عطارد کا دور اصغر

مریخ کے دور اکبر میں عطارد کا دور اصغر یہ ۱۱ ماہ ۲۵ دن کا ہوتا ہے۔

اگر عطارد زائچہ میں قوی ہو ۵ یا ۹ گھروں میں ہو تو بہتر دماغی صلاحیتیں دے گا اور منصفانہ رویہ ظاہر کرے گا۔ تعلیمی سلسلہ ہو تو کامیابی لائے گا اور مادی چیزوں میں وسعت کا اظہار ہو گا۔

عطارد کمزور ہو ۶، ۸، ۱۲ گھروں میں ہو اور مریخ سے نحس نظر رکھتا ہو تو رسوائی اور بے عزتی کا خطرہ لائے گا اور اگر عطارد مریخ کے ساتھ ایک ہی برج میں قابض ہو تو قید و بند کا خدشہ ظاہر کرے گا۔ اگر عطارد زحل سے قران یا نحس نظر رکھتا ہو تو کینہ اور بغض کی وجہ سے کسی جھگڑے میں نقصانات کا اظہار کرے گا۔ اگر عطارد ۲، ۶، ۷، ۸ میں قابض ہو تو بیماری سے پریشانی ہو گی۔

### ذنب کا دور اصغر

مریخ کے دور اکبر میں ذنب کا دور اصغر یہ ۴ ماہ ۲۷ دن کا ہوتا ہے۔

### زہرہ کا دور اصغر

مریخ کے دور اکبر میں زہرہ کا دور اصغر یہ ا سال ۲ ماہ کا ہوتا ہے۔

اگر زہرہ زائچہ میں قوی ہو سعد کواکب سے قران رکھتا ہو یا طالع کے حاکم سے سعد نظر ہو تو نوجوان ہو تو شادی کا بندوبست ہو جائے گا یا محبت میں کامیابی لائے گا۔ شادی شدہ زندگی ہو تو اولاد عطا ہو گی۔ اگر زہرہ اور مریخ کی پیدائشی زائچہ میں تثلیث نظر ہو تو دوبارہ محبت ہموار ہو سکتی ہے۔ نوجوان طبقہ سے خوشیاں حاصل ہوں گی کاروبار ہو یا ملازمت مالی

فائدے ظاہر ہوں گے- جائیداد سے فائدہ اور عام کامیابیاں لائے گا-

زہرہ زائچہ میں کمزور ہوتو مالی نقصانات محبت میں ناکامی، کام یا کاروبار سے متعلق مایوس کن حالات پیدا کرسکتا ہے-شریک حیات یا اولاد سے پریشانی اور روپیہ کا خرچ ظاہر ہوسکتا ہے- اگر زہرہ چھٹے میں نحس ہوتو بیماری کا اظہار ہوسکتا ہے-

## شمس کا دور اصغر

مریخ کے دور اکبر میں شمس کا دور اصغریہ ۴ ماہ ۶ دن کا ہوتا ہے-

اگر شمس زائچہ میں قوی ہوتو عزت وشہرت کام اور کاروبار میں ترقی اور مالی وسعت کا اظہار کرے گا- بڑے لوگوں سے مدد دلوائے گا- بہتر صحت دے گا اور خاندان میں اضافہ کی توقع کی جاسکتی ہے-

شمس پیدائشی زائچہ میں کمزور ہو- دماغی پریشانی ہوگی-صحت متاثر ہوگی- مالی حالات اور پوزیشن میں گراوٹ کا اظہار ہوسکتا ہے- قریبی تعلقات میں اختلافات ظاہر ہوں گے- اگر شمس دوسرے یا ساتویں میں قابض ہو تو بچوں کے حادثات لاسکتا ہے-

## قمر کا دور اصغر

مریخ کے دور اکبر میں قمر کا دور اصغر یہ ۷ ماہ کا ہوتا ہے-

اگر قمر سرطان یا ثور میں ہو یا طالع کے حاکم سے یا چوتھے نویں یا دسویں کے حاکم سے قران رکھتا ہو یا تثلیث نظر اور عمر شادی کی ہوتو یقیناً شادی ہو جائے گی اور گھریلو آرام وسکون میسر ہوگا- آرائش کی مادی چیزیں فراہم ہونگی اور خواہشات کے مطابق گھریلو سکون نصیب ہوگا-

قمر کمزور ہو ۶، ۸، ۱۲ میں ہو تو شریک حیات کی بیماری یا بچوں کی طرف سے پریشانی ظاہر ہوگی- افسروں سے اختلافات اور ناپسندیدگی کا اظہار ہوگا- اگر قمر بےنور ہو زوال یا ہبوط میں ہو تو ذہنی پریشانیوں میں شدت پیدا ہوسکتی ہے- بیماری یا موت کا اظہار ہو سکتا ہے-

# اوج زہرہ

زہرہ کو جوزا کے ۲۲ درجہ پر اوج ہوتا ہے- یہ وقت قوتوں میں شرف سے دوسرے درجے پر ہے وہ لوگ جو شرف کے وقت سے محروم رہے انہیں اوج کے وقت سے فائدہ اٹھانا چاہئے- یہ وقت رجوع خلق، تسخیر قلوب حکام، تسخیر مستورات معظّمہ اور لطف القلوب کے لئے بے حد موثر ہے- وہ لوگ جن کے ایسے کاروبار ہیں کہ خلقت زیادہ آنے سے آمدن بڑھتی ہے ان کو ترقی رزق اور مال و دولت کے لئے لوح زہرہ سے فائدہ اٹھانا چاہئے- مثلاً دوکاندار، اطباء، ڈاکٹر، لیڈر وغیرہ کے لئے یہ مفید وقت ہے- لوح زہرہ کے پاس رکھنے سے خلقت میں مقبولیت، شہرت اور عزت بڑھتی ہے-

• اس وقت عورتوں کے لئے امراض نسوانی مثلاً حفظ ولادت، اختناق الرحم، حفظ حمل وغیرہ کی لوح بن سکتی ہے-

اوج زہرہ ۲۶ جون کو ۱۱ بجکر ۴۰ منٹ صبح سے شروع ہوگا- ۲۷ جون ۷ بجکر ۲۰ منٹ صبح تک رہے گا- پہلی ساعت ۲۶ جون کو دوپہر ۱۲ بجکر ۳۴ منٹ سے شروع ہوگی- اس کے بعد دوسری ساعت بروز رات ۸ بجکر ۱۵ منٹ صبح سے شروع ہوگی- تیسری ساعت ۲۷ جون ۲ بجکر ۱۸ منٹ صبح ہوگی اور آخری ساعت صبح ۹ بجکر ۱۰ منٹ پر ہوگی-

اس موقع پر میں تسلط بر خلق کے مندرجہ بالا فوائد حاصل کرنے کے لئے مشہور عمل لکھتا ہوں جو حکمائے قدیم کے نزدیک مقبول تھا وہ یہ ہے-

اس وقت کی روحانیت سے کام لینے کے لئے آیت **لقد جاء کم رسول من انفسکم عزیز علیہ ماعنتم حریص علیکم بالمومنین روف رحیم** اور اسم الٰہی **یَا وہابُ** سے مدد لی جائے گی- اس آیت اور اسم الٰہی میں رجوع خلق کی عظیم کشش موجود ہے-

نقش پُر کرنے کی ترکیب یہ ہے کہ پہلے چار خانوں میں اسم الٰہی **یَاوہابُ** کو لکھیں اور ہر خانہ ۲۲، ۲۲ کے اضافے سے پُر کریں- پھر نام معہ والدہ کے عدد لے کر ۵ سے لے کر ۸ خانہ تک ۲۲، ۲۲ کے اضافے سے پُر کریں- پھر ۱ خانہ میں ۹۹۹ عدد جو رفیع درجات کے ہیں لکھیں اور ۱۲ خانہ تک ۲۲، ۲۲ کے اضافے سے پُر کریں- اس کے بعد اوپر کے تینوں خانوں کے اعداد کو جمع کر کے ۲۸۹۸ عدد میں سے تفریق کریں جو باقی بچے اس کو خانہ ۱۳ میں رکھ کر ۱۶ تک ۲۲، ۲۲ کے اضافے سے پُر کریں- مثلاً سلطان محمود بن سکینہ بی بی کے نام سے یہ لوح بنائی ہے- طالب کے نام مع والدہ کے اعداد ۴۱۷ ہیں- نقش کی رفتار یہ ہے-

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴ | ۷ | ۱۰ | ۱۳ |
| ۱۴ | ۹ | ۸ | ۳ |
| ۵ | ۲ | ۱۵ | ۱۲ |
| ۱۱ | ۱۶ | ۱ | ۶ |

اصل نقش یہ ہے-

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸۰ | ۴۶۱ | ۱۰۲۱ | ۱۳۳۶ |
| ۱۳۵۸ | ۹۹۹ | ۴۵۳ | ۵۸ |
| ۴۱۷ | ۳۶ | ۱۳۸۰ | ۱۰۶۵ |
| ۱۰۴۳ | ۱۴۰۲ | ۱۴۰ | ۴۳۹ |

اوپر کے تینوں خانے‘ ۱۸۰ اور ۴۶۱ کو جمع کیا- ۱۵۶۲ ہوئے اب ۲۸۹۸ سے تفریق کیا، ۱۳۳۶ آیا اس کو تیرہویں خانے میں رکھ کر ہر خانہ ۲۲، ۲۲ کے اضافے سے پُر کیا گیا-

اس نقش میں خوبی یہ ہے کہ نام اور مقصد دونوں آجاتے ہیں اور نقش آیت کا پُر ہو جائے گا اور میزان اس کی ۲۸۹۸ آئے گی جو آیت کے عدد ہیں- اس نقش کے اردگرد نام معہ والدہ اور رفیع وہاب اللہ کو آیت میں امتزاج دے کر لوح کے چاروں طرف لکھیں- آیت عزیز تک لی جائے گی- کاغذ پر بنائیں گے تو اس نقش کے نیچے اور اگر لوح بنائیں گے تو لوح کی پشت پر یہ لکھیں-

**اللھم سحر قلب و احضر واجمیع خلقك بحق لقد جاء کم رسول من انفسکم عزیز علیه ماعنتم حریص علیکم بالمومنین روف رحیم**

روح کی تیاری کے وقت غسل کر کے لباس پاکیزہ اور معطر پہنیں، تحلیہ میں خوشبودار چیز لگائیں اور لوح کو دی گئی چال سے پُر کریں- جب لوح تیار ہو جائے تو **یَاعزیزُ** کو ایک سو پانچ مرتبہ پڑھ کر لوح پر دم کریں پاس رکھیں- سمجھ لیں کہ خدا کا ایک فضل ہاتھ آ گیا اس نقش کی برکت سے عروج حاصل ہوگا- یہ نقش عمر بھر کام دے گا- لوح کو پہننے کے بعد اسم الٰہی **یَاعزیزُ** کو بلا تعداد ورد میں رکھیں-

کوشش کریں کہ اپنی ضرورت کے لئے خود عمل تیار کریں- جو بات سمجھ میں نہ آئے خط لکھ کر دریافت کرلیں جو خود تیار نہ کر سکیں اور دفتر سے تیار کرانا چاہیں- ان کے لئے چاندی کی لوح کا ہدیہ =/۹۹۰۱ روپے ہوگا- محصول ڈاک =/۷۵ روپے علیحدہ ہوگا- نام معہ والدہ اور ہدیہ وقت سے پندرہ دن قبل ارسال کردیں- کیونکہ عمل حساب طلب ہے- عین وقت پر خط ملنے پر عمل تیار نہ ہو سکے گا-

**رسالہ ۱۰ تاریخ تک نہ ملے تو دوبارہ طلب کریں**

# سورہ اور ان کے اعمال

## سورۃ الفجر

اگر کسی ظالم کو ہلاک کرنا مقصود ہو، ان آیتوں کو گیارہ ہزار مرتبہ آدھی رات کے بعد وضو رُوبقبلہ ہو کر پڑھنا، پھر سات بار لکڑی کا دشمن کو برباد کرنے کے تصور سے زمین پر مارنا، پھر سات روز تک برابر ایسا ہی کرنا نہایت مفید ہے آیتیں یہ ہیں:

فَأَكْثَرُوا فِيهَا الْفَسَادَ ۝ فَصَبَّ عَلَيْهِمْ رَبُّكَ سَوْطَ عَذَابٍ ۝ إِنَّ رَبَّكَ لَبِالْمِرْصَادِ ۝

**خاصیت:** اگر کسی کا دشمن مقدمہ میں گرفتار ہو، اور یہ شخص چاہے کہ میرا دشمن اس مقدمہ سے کسی طرح بری نہ ہو سکے۔ تب وہ شخص تانبے کے پترہ پر اس آیت کو کندہ کرا کر کسی پرانے قبرستان میں دفن کر دے۔ آیتیں یہ ہیں:

فَيَوْمَئِذٍ لَّا يُعَذِّبُ عَذَابَهُ أَحَدٌ ۝ وَلَا يُوثِقُ وَثَاقَهُ أَحَدٌ ۝

**خاصیت:** جس مریض کی حالت آخری ہو، اسے اس مبارک آیتوں کو چینی کی تشتریوں پر لکھ کر آبِ زمزم سے گھول کر پلانا نزع کی تکلیف کو بفضلہ تعالیٰ آسان کرتا ہے۔ آیتیں یہ ہیں:

يَا أَيَّتُهَا النَّفْسُ الْمُطْمَئِنَّةُ ۝ ارْجِعِي إِلَىٰ رَبِّكِ رَاضِيَةً مَّرْضِيَّةً ۝

**خاصیت:** رزق کی ترقی کے لئے اس مبارک آیت کا ختم پڑھنا نہایت مجرب ہے۔ ترکیب ختم کی یہ ہے کہ سات روزے رکھے جائیں۔ ہر روز سات مسکینوں اور سات یتیموں کو کھانا کھلایا جائے اور ایک سو اکتالیس مرتبہ روزانہ سات روز تک اس سورۃ کو ایک جگہ ایک مجلس میں پڑھا جائے انشاء اللہ تعالیٰ سارے سال تک روزی میں فراخی رہے گی۔

## سورۃ البلاد

**خاصیت:** اگر بانجھ عورت سات دن تک ایام حیض میں چینی کی تشتری پر اس آیت کو لکھ کر پیتی رہے اور جب پاک ہو کر غسل کرے۔ شوہر کے پاس جائے، تین ماہ تک ہر مہینہ ایسا ہی کرے۔ انشاء اللہ صاحبِ اولاد ہو جائے گی۔ آیت یہ ہے:

لَا أُقْسِمُ بِهَٰذَا الْبَلَدِ ۝ وَأَنتَ حِلٌّ بِهَٰذَا الْبَلَدِ ۝ وَوَالِدٍ وَمَا وَلَدَ ۝

**خاصیت:** عقیق کے نگینہ پر مع عدد بسم اللہ کے اس آیت کا کندہ کرا کر پاس رکھنا آخری عمر تک ناک، کان، آنکھیں سلامت رہنے کا سبب ہوتا ہے آیت شریف یہ ہے:

أَلَمْ نَجْعَل لَّهُ عَيْنَيْنِ ۝ وَلِسَانًا وَشَفَتَيْنِ ۝ وَهَدَيْنَاهُ النَّجْدَيْنِ ۝

**خاصیت:** سورۃ بلد کا گیارہ مرتبہ روزانہ پڑھنا دردِ گردہ، اور مرگی والے کے لئے نہایت مفید ہے۔

# پیدائشی زائچہ میں



# قمر کے اثرات

قمر پیدائش کے وقت جس برج میں ہوگا شخصیت پر اس برج کے اثرات واضح طور رمرتب کرے گا- خیالات' جذبات' حرکات وسکنات' شکل و صورت' چال ڈھال' مختصر یہ کہ قمر کے اثرات انسانی زندگی پر کافی حدتک نمایاں ہوتے ہیں-

### برج حمل میں قمر ہو تو

چہرہ گول اورآنکھیں خوشنما ہوتی ہیں-غصہ کا تیز ہوتا ہے لیکن جلد ہی غصہ پر قابو پالیتا ہے- دوسروں کی خدمت کرنے والا-عورتوں کا طرف دار' جلد فیصلے بدلنے والا- چٹپٹے کھانوں کا شائق' جنسی خواہشات رکھنے والا' اس کے کاموں میں جلدی کا رجحان پایا جاتا ہے- اس کے پاس اپنی کوئی دولت نہیں ہوتی - ایسے شخص کوخوش قسمت نہیں کہا جاتا-

### برج ثور میں قمر ہو تو

اچھی شکل وصورت ہوگی- قد درمیانہ' فربہ بدن' بامروت' خوش مزاج اورٹھنڈے دل ودماغ کا مالک ہوگا -بعض ان میں سے غلط ماحول سے متاثر ہو کر بھٹک بھی جاتے ہیں- خوبصورت جوان لڑکیوں سے دلچسپی پیدا کرلیتے ہیں- عیاشی کا رجحان ہوجاتا ہے- عمر کے ساتھ ساتھ طبیعت میں سنجیدگی آجاتی ہے- ان میں دل موہ لینے اور ماحول کو پرسکون بنانے کی اچھی صلاحیت ہوتی ہے- اپنے کیریئر کو بہتر بنانے اور ماتحت لوگوں سے بہتر تعاون کرنے کی بھی اچھی صلاحیت ہوتی ہے-

### برج جوزا میں قمر ہو تو

قد خاصا لمبا ہوتا ہے- ان کی عشرت پسند آنکھیں اور ہوشمند قسم کا ذہن ہوتا ہے- یہ خوش خرم زندگی پسند کرتے ہیں- یہ خوش اخلاق ہوتے ہیں- بناؤ سنگھار' راگ رنگ' ڈانس اور موسیقی سے دلچسپی ہوتی ہے- یہ زندگی میں ہم آہنگی اور بہتر مرتبہ کی جستجو کرتے ہیں- عورتوں سے دلچسپی رکھتے ہیں اور جنسی تعلقات میں بہت ہوشیار ہوتے ہیں- اگر جوانی میں بھٹک جائیں تو پھر یہ فریبی یا دغا باز بن جاتے ہیں- یہ مضطرب طبیعت کے مالک ہوتے ہیں- ان کا اپنا ایک موڈ ہوتا ہے- ایک دن پرجوش دوسرے دن خاموش اور تیسرے دن کسی سوچ میں ڈوبے ہوئے نظر آتے ہیں-

### برج سرطان میں قمر ہو تو

چہرہ گول اور بھرا ہوا ہوتا ہے- سینہ ابھرا ہوا اور ابھرے ہوئے چوتڑ' ایک طرف کندھا ٹیڑھا کرکے چلتے ہیں- ان کومختلف قسم کی سوچ ہوتی ہے- بحث ومباحثہ میں حصہ لینا پسند نہیں کرتے - ان کی مالی حالت میں عام طور سے اتار چڑھاؤ رہتا ہے-خلوص و محبت کا اچھا مظاہرہ کرتے ہیں- خوبصورت مکان بنانے کی خواہش ہوتی ہے- بہت جذباتی ہوتے ہیں اورآرام طلب بھی-

### برج اسد میں قمر ہو تو

بڑے گال' کشادہ پیشانی' جسمانی طاقت اچھی ہوتی ہے- آنکھیں بڑی اور متاثر کرنے والی جلد ناراض ہوجاتے ہیں- الگ تھلگ رہنا پسند کرتے ہیں-حکم چلانا پسند کرتے ہیں- حکم ماننا پسند نہیں کرتے - زیادہ تر عورتوں میں گھسے رہنا اور ان سے دلچسپی رکھنا پسند نہیں کرتے- یہ ہمیشہ ترقی پسند ہوتے ہیں-لیکن دوسروں کو نقصان پہنچا کر ترقی حاصل کرنا پسند نہیں کرتے - اپنی گھریلو زندگی میں آرام دہ چیزیں فراہم کرلیتے ہیں-

### برج سنبلہ میں قمر ہو تو

کافی لمبے اور دبلے پتلے ہوتے ہیں ان کا رنگ اوسط سے گہرا ہوتا ہے- ان کی آنکھیں خوبصورت ہوتی ہیں- چال دھیمی ہوتی ہے- نرم گفتگو کرتے ہیں-خوش مزاج اورسچائی پسند ہوتے ہیں- یہ معمولی بات کوبھی اہم بنا کر رکھتے ہیں- یہ کسی نامعلوم سبب کی وجہ سے اپنے خول سے باہر نہیں نکلتے - ان میں کچھ لوگ پیچیدہ شخصیت کے مالک ہوتے ہیں عورت ہو یا مرد شرمیلے ہوتے ہیں-

### برج میزان میں قمر ہو تو

خوبصورتی اوردلکشی اچھی ہوتی ہے- یہ شرمیلے ہوتے ہیں اپنے ہم مزاج دوستوں سے خوش رہتے ہیں- یہ اپنی تعریف دوسروں کی زبانی پسند نہیں کرتے -حوصلہ مند اچھے اوراونچے خیالات کے مالک ہوتے ہیں- بزرگوں کی عزت کرنے والے' صاف ستھرا ذہن رکھنے والے' ناجائز طریقہ سے روپیہ حاصل نہ کرنیوالے- مخالف جنس پر اچھا اثر ڈالنے والے- مذہبی کتابوں سے دلچسپی رکھنے والے- اپنی ذات پر فالتو روپیہ خرچ نہ کرنے والے ہوتے ہیں-لیکن ان کو اپنی صحت سے تشویش رہتی ہے-

### برج عقرب میں قمر ہو تو

قد چھوٹا ہوتا ہے جسم گھٹا ہوا' خود پسند اور معزز

ہوتے ہیں- ان کی آنکھیں بڑی ہوتی ہیں اور سینہ کشادہ' یہ آرام طلب ہوتے ہیں- بہت کم وقت میں دوسروں کو متاثر کر لیتے ہیں- اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے میں کچھ دشواریاں پیدا ہو جاتی ہیں- کچھ ان میں بچپن میں بیماری کا شکار رہتے ہیں اور کچھ ان میں بچپن میں نکمے ہو جاتے ہیں- اور کچھ ان میں جذباتی اور کینہ پرور ہو جاتے ہیں ادھیڑ پن اوسط درجے کا اور بوڑھاپا تکلیف دہ ہوتا ہے اور یہ اپنے گناہوں کو چھپائے رکھتے ہیں-

## برج قوس میں قمر ہو تو

چہرہ بیضوی اور گردن کچھ لمبی ہوتی ہے- جسم مضبوط ہوتا ہے- فلسفیانہ ذہن اور عروج حاصل کرنے کی تمنا ہوتی ہے- ان کی بات میں وزن ہوتا ہے- دانت' کان اور ناک اوسط سے کچھ بڑے ہوتے ہیں سفر پسند کرتے ہیں- یہ طرح طرح کی دلچسپیاں رکھتے ہیں- بچپن میں گستاخانہ گفتگو کرتے ہیں بڑے ہو کر مہذب بن جاتے ہیں- یہ خوش مزاج اور ہر دلعزیز ہوتے ہیں- یہ اپنی برتری یا بڑائی کے پیش نظر رشتے داروں سے لاپرواہی کا برتاؤ کرتے ہیں-

## برج جدی میں قمر ہو تو

یہ بچپن میں جسمانی لحاظ سے صحت مند نہیں ہوتے- ویسے ان میں کوئی کمزوری کی علامت بھی نہیں پائی جاتی- تاہم دوسروں کے مقابلے میں جلد اور اکثر سردی نزلہ وزکام اور ایسی ہی چھوٹی چھوٹی بیماریوں کا شکار ہو جاتے ہیں اور یہ اپنے خاندان کے قد و قامت کے اوسط سے کم قد کے ہوتے ہیں- ان کا چہرہ پتلا اور بال سیدھے ہوتے ہیں- ان میں ہٹ دھرمی ہوتی ہے یہ معاملے میں بہت ہوشیار رہتے ہیں- آوارہ گردی اور کم ظرف قسم کی عورتوں میں دلچسپی رکھتے ہیں- فطرت میں کم ظرفی ظاہر ہوتی ہے-

## برج دلو میں قمر ہو تو

قد لمبا' لمبی گردن' گٹھا ہوا جسم' الجھے ہوئے بال' لمبے پاؤں اور بے تھکان بولنے کی عادت ہوتی ہے اور بعض اوقات غیر مہذب ہو جاتے ہیں- ان میں انسانی تعلقات سے متعلق خود شناسی نہیں ہوتی- ان میں دوسروں کو خوش کرنے اور اپنے آپ کو پسند کروانے کی صلاحیت ہوتی ہے- ان میں صحیح بات کرنے کی اچھی صلاحیت ہوتی ہے-

## برج حوت میں قمر ہو تو

مناسب جسم اور خوشنما آنکھیں ہوتی ہیں- دانشمندی اور سمجھ بہت اچھی ہوتی ہے- یہ اپنی ذمہ داری اور کاموں کی ضرورت سے زیادہ فکر کرتے ہیں- یہ اپنی ہمت و طاقت سے زیادہ کام کرتے ہیں- ان کی فطرت میں دھرا پن ہوتا ہے مالک کی حیثیت سے خیر خواہ ہوتے ہیں- یہ فضول باتیں پسند نہیں کرتے- ان کا مذاق شائستہ ہوتا ہے- یہ اپنے مسائل کو حل کر لیتے ہیں دوسروں کو چکرا دیتے ہیں- رازدارانہ طریقے سے مالدار شخصیت ظاہر ہوتی ہے- یہ شخص کیا چاہتا ہے- سمجھنا مشکل ہو جاتا ہے-

# پاگل پن اور تخلیقی ذہانت

ممتاز مصنف ایڈگرایلف لو نے لکھا تھا کہ لوگ مجھے پاگل کہتے ہیں- ایلن لوایک جینئس یعنی نابغۂ روزگار تھا اور اسے یقین تھا کہ انتہائی ذہانت یا جینئس کا پاگل پن سے کوئی تعلق ضرور ہے تاریخ ایسے شاندار اور عظیم پاگلوں سے بھری پڑی ہے-۱۸ اور ۱۹ ویں صدی کے بڑے شاعروں خصوصاً ولیم بلیک' لارڈ 'باٹرن' الفریڈ' لارڈ ٹینس سن وغیرہ نے خود اس بارے میں لکھا ہے کہ ان کی طبیعت خراج اور موڈ میں کس قدر تیز رفتاری سے اتار چڑھاؤ واقع ہوتا ہے یہ اچانک واقع ہونے والا تغیر ان کی شخصیت کو بدل کر رکھ دیتا تھا-

اسی طرح جدید دور کے امریکی شعراہ جان بیری بلن' اینڈلی جیری' رابرٹ لوویل' سلویا پلوتھ' تھیودور' ویلمو ربشوارز اور این سکیئسن سب کو دماغی عوارض کا علاج کرانے کے لئے ہسپتالوں میں داخل ہونا پڑا تھا انہیں جنون یا ڈپریشن لاحق ہوتا تھا متعدد مصوروں اور موسیقاروں کا بھی یہی حال تھا جن میں ونسنٹ وان گو' جارجا اولین' چارس جنکس اور رابرٹ شوتین شامل ہیں ان سب کو بھی دماغی عوارض کا علاج کرانا پڑا تھا-

موڈ اور رویوں کا ایک بڑا عارضہ مینک ڈپریشن کہلاتا ہے اور تازہ ترین تخلیقی شخصیات کو یہی لاحق تھا ڈپریشن میں مالیخولیا کے مزید دورے پڑتے ہیں جو کے مینک ڈپریشن جنیاتی عارضہ ہے یہ خوف پہلے ڈپریشن میں مبتلا ہوتے ہیں سست اور غیر فعال ہوجاتے ہیں غصہ اچانک مریضانہ حالت کو خوفناک شخصیت یکسر اور خطرناک حد تک تبدیلی نہیں ہوتی لیکن موڈ میں نمایاں تبدیلی ضرور ہوتی ہے رویے بدل جاتے ہیں سونے کی عادت تبدیل ہوجاتی ہے سوچنے کا انداز بدل جاتا ہے توانائی کی سطح میں تبدیلی واقع ہوتی ہے جب کہ ایڈوانس اسٹیج کے مریضوں میں ڈرامائی تبدیلی دیکھنے کو ملتی ہے-

ماہرین اس سوال پر غور کرتے رہے ہیں کہ مذکورہ بالا تبدیلیوں سے یعنی پریشان کن عارضہ سے کوئی تخلیقی صلاحیت اعصابی حرکت ہے یا تخلیقی شخصیات کو چھوڑ کر عام مریضوں کو دیکھا جائے تو اس کا جواب اورنفس سے ملے گا کیونکہ دماغی عارضوں سے وجدان کی صلاحیت ختم ہوجاتی ہے اس کے زیادہ تر مریضوں میں تخیل اور تصور کی غیر معمولی صلاحیت نہیں پائی جاتی اس طرح اکثر بڑے فنکاروں کے رویوں اور موڈ میں ہر بار انقلابی تبدیلی بھی نہیں واقع ہوتی گویا عام طور پر بیماری خود کوئی فنکارانہ صلاحیت نہیں ابھارتیں بلکہ کسی کامیاب آرٹسٹ پر موڈی خبطی سنکی یا ڈپریسیو ہونے کا لیبل نکال دینا اس کے ساتھ یوں بھی زیادتی ہے کہ اس طرح اس کی انفرادیت کی نفی ہوتی ہے یعنی کام کا تمام کریڈٹ تو اس کی بیماری یا موڈ لے جاتا ہے-

لیکن حالیہ اور تازہ ترین تحقیق سے پتہ چلا ہے کہ کامیاب اور نامور فنکاروں کی شخصیت کو اگر جانچا جائے اور دور جدید کے نفسیاتی علم کو استعمال کیا جائے تو اکثریت (محض اتفاقاً) MANICDEPRESSION کی تعریف پر پوری اترتی ہے یعنی ان میں دماغی عوارض کا رجحان پایا جاتا ہے یعنی یہ بات طے ہوجاتی ہے کہ بظاہر یہ عوارض بعض اوقات بعض افراد کی تخلیقی صلاحیت کو بہت بڑھاتے ہیں یا اس میں اہم کردار ادا کرتے ہیں-

لیکن یہ بھی ثابت ہوتا ہے کہ محض ایسے عوارض سے کوئی شخص جینئس نہیں قرار پاتا دنیا بھر کی ایک فیصد عام پر مشتمل آبادی مینک ڈپریشن میں مبتلا ہوتی ہے جب کہ پانچ فیصد آبادی کبھی نہ کبھی شخص ڈپریشن میں مبتلا ہوتی ہے مردوں کے مقابلہ میں عورتوں کی دگنی تعداد ڈپریشن میں مبتلا ہوتی ہے اکثر بعض اوقات ڈھلتی عمر میں اس کا اضافہ ہوتا ہے مینک ڈپریشن مردوں اور عورتوں دونوں پر مساوی طور سے اثر انداز ہوتا ہے اکثر اوقات یہ عارضہ ۲۰ برس کی عمر سے قبل ظاہر ہوجاتا ہے خودکشی کرنے والے اکثر افراد اس عارضہ میں مبتلا ہوتے ہیں-۱۹۷۰ء کی دہائی سے قبل صرف اس عارضہ کی ایک دوا لیتھیم دریافت نہیں ہوئی تھی تو مینک ڈپریشن کا پانچ میں سے ایک مریض خودکشی کرلیتا تھا-

ڈپریشن میں مریض نہایت کاہلی سستی اضمحلالی بے چارگی' بدمزگی اور طبیعت میں گراوٹ محسوس کرتا ہے اس کی نیند اڑ جاتی ہے- جسمانی افعال سست ہوتے ہیں سوچ بھی سست ہوجاتی ہے اس کی یادداشت میں خلل واقع ہوتا ہے ارتکاز توجہ کی صلاحیت کم ہوجاتی ہے وہ خوشی اور مسرت کے لمحات سے بھی لطف اندوز نہیں ہو پاتا وہ خودکشی کے بارے میں سوچنے لگتا ہے اس میں احساس جرم پیدا ہوجاتا ہے- اس وہ خود کو مختلف باتوں کے لئے مورد الزام ٹھرانے لگتا ہے عام انداز کی ناخوشی اور اداسی کو ڈپریشن سے ان کو بور کیا جاسکتا ہے کہ ڈپریشن کی مذکورہ علامات کم سے کم دو چار ہفتوں تک برقرار رہتی ہے اور مریض کے روزمرہ معمولات اس سے بری طرح متاثر ہوتے ہیں جب کہ عام اداسی میں ایسا نہیں ہوتا-

مبتلا ہو یہ تو مریضوں کو اکثر ایسی علامت سے واسطہ پڑتا ہے جو ڈپریشن کے برعکس ہوتی ہیں ان کا موڈ اچھا ہوجاتا ہے عزت نفس اور خود اعتمادی میں اضافہ ہوجاتا ہے- وہ کم سوتے ہیں- اس کے باوجود ان میں بے حد توانائی ہوتی ہے ان کے کام اور پیداواریت کی صلاحیت بڑھ جاتی ہے

## تبدیلی پتہ

پتہ کی تبدیلی کی فوری اطلاع دیا کریں ورنہ رسالہ گم ہو جانے کی صورت میں ادارہ ذمہ دار نہ ہوگا- تبدیلی پتہ کی اطلاع کے ساتھ خریداری نمبر کا حوالہ ضرور دیں-

# مقابلہ شمس وزحل

## دو ناجائز تعلقات کو ختم کرنے کیلئے

۹ جولائی کو رات ۱۰ بجکر ۶ منٹ پر یہ نظر بنے گی۔ شمس اور زحل ایک دوسرے کے دشمن ہیں اس دن ان دونوں میں جو نظر ہے وہ نحس اکبر ہے۔ لہذا اس وقت کی تاثیر بمنزلہ دشمنی کے سخت تریں ہے۔ اس وقت دو شخصوں کے درمیان دشمنی پیدا کرنے کا عمل تیار کیا جاتا ہے۔ یعنی جن مرد و عورت میں ناجائز تعلق ہو یا جن مردوں کے درمیان کا تعلق آپ کی جان و مال کے لئے اندیشہ ہو اور ان میں تفریق ہونے سے فائدہ ملے نیز ان نافرمانوں، سرکشوں اور دشمنوں کو عذاب دینے اور تنبیہ کرنے کے لئے موثر وقت ہے۔ جن سے عزت اور جان و مال کے نقصان کا اندیشہ ہے۔

اللہ پاک کا ایک اسم **یا مُنتقمُ** ہے اس سے اس وقت کام لیں میں نے بجائے عزیمت کے اسم الٰہی کا انتخاب اس لئے کیا ہے کہ بعض لوگ جائز و ناجائز کا خیال کئے بغیر کسی کو نقصان پہنچانے کے لئے تیار ہو جاتے ہیں تو اگر ان کا قصد ناجائز ہو گا تو یہ عمل کام نہ کرے گا۔ جائز صورتوں میں بھی اثرات سے پہلے یہ مہلت اور فرصت دیتا ہے اور خوف بھی دلاتا ہے تاکہ ظالم اپنے ظلم سے باز آ جائے کیونکہ اس اسم میں یہ روحانیت ایک دردناک عذاب سے زیادہ خطرناک ہے۔ جو لوگ خدا پرست ہیں ان کا دشمن نفس ہے۔ اس دشمن کو ختم کرنے کے لئے بھی یہی اسم کام دیتا ہے۔ مگر اس کی ریاضت الگ طریقہ سے ہوتی ہے جو دنیا دار کسی ظالم سے تنگ ہیں ان کے لئے بھی یہی اسم ہے یا تو ظالم ظلم سے باز آ جائے گا۔ یا کہیں دور چلا جائے گا۔ یا وہ کسی ایسے مرض میں مبتلا ہو جائیگا کہ اس میں ظلم کرنے کی صلاحیت ہی باقی نہ رہے گی۔ اور وہ اپنی ہی مشکل یا مصیبت میں گرفتار ہو جائے گا۔

یاد رہے کہ قطب لوگوں کا بایاں وزیر یہی اسم ہے اور وہ اسی وزیر یعنی اسم **مُنتقمُ** سے کام لے کر ان سے انتقام لیتے ہیں جب تم پر بھی کوئی دشمن ظلم کرے تو اس اسم کے عدد کے موافق پاکیزگی کے ساتھ اس کی ریاضت کرے۔ اس کا موکل خواب یا بیداری میں حاضر ہو گا۔ اس وقت اس شخص کے لئے جو سزا یا انتقام ہو۔ تجویز کرو۔ اور اس سے کہہ دو اس کے موکل کا نام طلیائیل ہے۔ اگر کسی کو ہلاک کرنا ہو تو اسم الٰہی **جبّارُ** کے ساتھ پڑھتے ہیں یہ چونکہ خواص کے طریقے ہیں اس لئے ان کے بیان کی ضرورت نہیں اب میں وہ طریقہ لکھتا ہوں جس کی آپ کو ضرورت پڑ سکتی ہے۔

وقت مقررہ پر **المنتقمُ** کو نقش ذوالکتابت میں سیسہ کی تختی پر کندہ کرو۔ اور اس پر ذیل کا ذکر ۶۱۶ (چھ سو سولہ) مرتبہ پڑھ کر دم کرو۔ پھر اسے کالے کپڑے یا چمڑے میں بند کر دو۔ اور دشمن کے گھر کسی طریقہ سے دبا دو۔ نقش کے نیچے جس مرض کا نام لکھو گے یا جس طرح چاہو گے وہ اس شخص میں ظاہر ہو جائے گا۔ یہ نقش آتشی چال کا ہے۔ ترتیب سے خانہ پری کرتے وقت جہاں حروف آئیں۔ وہاں حروف ہی لکھ دیں۔ نقش یہ ہے۔

**یا طلیائیل**

| ال | من | ت | قم |
|---|---|---|---|
| ۴۰۱ | ۱۳۹ | ۳۲ | ۸۹ |
| ۱۳۸ | ۳۹۸ | ۹۲ | ۳۳ |
| ۹۱ | ۳۴ | ۱۳۷ | ۳۹۹ |

ذکر اس کا یہ ہے:-

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ
اَللّٰهُمَّ اَنۡتَ الۡمُنۡتَقِمُ مِنَ الۡجَبَابِرَةِ وَالۡعُصَاةِ وَقَاصِمُ ظُهُوۡرِ الۡمُتَكَبِّرِيۡنَ وَ الطُّغَاةِ الشَّدَائِدِ الۡوَصَلَاتِ عَلَى الظَّالِمِيۡنَ الۡبُغَاةِ اَسۡئَلُكَ بِقُوَّةِ سَتۡرَتِكَ وَشِدَّةِ اَخۡذِ نِيَّتِكَ وَقُوَّةِ قَهۡرِ نَقۡمَتِكَ اَنۡ تَتَعَاجَلَهُ اَللّٰهُمَّ بِالۡقَهۡرِ مَنۡ يُرِيۡدُ نِيۡ بِالسُّوۡءِ وَالضَّرَرِ (فلاں بن فلاں کو ہلاک کر یا فلاں مرض میں ڈال یا فلاں فلاں میں تفریق کر) و تَمۡهِلُهُ قَهۡرًا وَاَيِّدۡنِيۡ بِالنَّصۡرِ عَلَيۡهِ وَالظَّفَرِ۔ اَللّٰهُمَّ اَحۡرِسۡنِيۡ مِنۡ شَرِّ الۡاِنۡتِقَامِ بِنَظۡرِكَ الۡمُقَدَّسِ وَعَلَيۡكَ الَّتِيۡ لَايَنَامُ مِنۡ شَرِّ الۡاَنَامِ وَاَنۡتَ حَسۡبِيۡ وَنِعۡمَ الۡوَكِيۡلُ عَلَى الدَّوَامِ يَامُنۡتَقِمُ يَاسَلَامُ

# ماہ جون

| نام ایام | جون ۲۰۱۹ء | رمضان ۱۴۴۰ھ | جیٹھ ۲۰۷۶ب | مفرد نمبر | توقیعات | درجہ برج | عین وقت | شمس در برج جوزا | مواضع قمر | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | | | | | | | | | برج | اوقات داخلہ | منازل | اوقات داخلہ | اشکال | حالات |
| ہفتہ | ۱ | ۲۶ | ۱۹ | ۱ | | | | ۱۲ | | | دبران | ۱:۴۴ | | |
| اتوار | ۲ | ۲۷ | ۲۰ | ۲ | لیلۃ القدر | | | ۱۳ | جوزا | ۱۶:۴۷ | ہقعہ | ۱:۲۲ | | فرح |
| پیر | ۳ | ۲۸ | ۲۱ | ۳ | | | | ۱۴ | | | ہنعہ<br>ذراعہ | ۰۰:۲۴<br>۲۳:۰۰ | ● | اجتماع |
| منگل | ۴ | ۲۹ | ۲۲ | ۴ | نیا چاند ☾ | | | ۱۵ | سرطان | ۲۱:۱۶ | نثرہ | ۲۱:۱۶ | | ترفع |
| بدھ | ۵ | شوال | ۲۳ | ۵ | یکم شوال ۱۴۴۰ھ عید الفطر<br>عطارد در سرطان | | | ۱۶ | | | طرفہ | ۱۹:۱۴ | | |
| جمعرات | ۶ | ۲ | ۲۴ | ۶ | | | | ۱۷ | | | جبہۃ | ۱۷:۰۱ | | |
| جمعہ | ۷ | ۳ | ۲۵ | ۷ | | | | ۱۸ | اسد | ۰۰:۱۵ | زبرہ | ۱۴:۴۰ | | |
| ہفتہ | ۸ | ۴ | ۲۶ | ۸ | | | | ۱۹ | | | صرفہ | ۱۲:۱۹ | | |
| اتوار | ۹ | ۵ | ۲۷ | ۹ | زہرہ در جوزا | | | ۲۰ | سنبلہ | ۲:۴۴ | عوا | ۹:۵۶ | | اوج |
| پیر | ۱۰ | ۶ | ۲۸ | ۱ | | | | ۲۱ | | | سماک | ۷:۳۸ | ◒ | تربیع اول |
| منگل | ۱۱ | ۷ | ۲۹ | ۲ | | | | ۲۲ | میزان | ۵:۲۸ | غفرہ | ۵:۲۸ | | |
| بدھ | ۱۲ | ۸ | ۳۰ | ۳ | | | | ۲۳ | | | زبانہ | ۳:۲۵ | | |
| جمعرات | ۱۳ | ۹ | ۳۱ | ۴ | قمر در عقرب | | | ۲۴ | عقرب | ۹:۰۲ | اکلیل<br>قلب | ۱:۳۶<br>۲۳:۵۹ | | ہبوط |
| جمعہ | ۱۴ | ۱۰ | ہاڑ | ۵ | | | | ۲۵ | | | شولہ | ۲۲:۴۳ | | |
| ہفتہ | ۱۵ | ۱۱ | ۲ | ۶ | | | | ۲۶ | قوس | ۱۴:۰۲ | نعائم | ۲۱:۴۶ | | طرح |
| اتوار | ۱۶ | ۱۲ | ۳ | ۷ | | | | ۲۷ | | | بلدہ | ۲۱:۱۵ | | |
| پیر | ۱۷ | ۱۳ | ۴ | ۸ | | | | ۲۸ | جدی | ۲۱:۱۲ | ذابح | ۲۱:۱۲ | ○ | وبال<br>استقبال |
| منگل | ۱۸ | ۱۴ | ۵ | ۹ | | | | ۲۹ | | | بلعہ | ۲۱:۳۸ | | |
| بدھ | ۱۹ | ۱۵ | ۶ | ۱ | | | | ۳۰ | | | سعود | ۲۲:۳۵ | | |
| جمعرات | ۲۰ | ۱۶ | ۷ | ۲ | | | | ۳۱ | دلو | ۷:۰۰ | اخبیہ | ۲۳:۵۸ | | |
| جمعہ | ۲۱ | ۱۷ | ۸ | ۳ | شمس در سرطان [illegible]، رجعت نپچون | | | سرطان | | | | | | |
| ہفتہ | ۲۲ | ۱۸ | ۹ | ۴ | | | | ۲ | حوت | ۱۹:۰۱ | مقدم | ۱:۴۲ | | حضیض |
| اتوار | ۲۳ | ۱۹ | ۱۰ | ۵ | | | | ۳ | | | موخر | ۳:۴۰ | | |
| پیر | ۲۴ | ۲۰ | ۱۱ | ۶ | | | | ۴ | | | رشا | ۵۴۲ | | |
| منگل | ۲۵ | ۲۱ | ۱۲ | ۷ | | | | ۵ | حمل | ۷:۳۷ | شرطین | ۷:۳۷ | ◓ | تربیع دوم |
| بدھ | ۲۶ | ۲۲ | ۱۳ | ۸ | اوج زہرہ | | | ۶ | | | بطین | ۹:۱۱ | | |
| جمعرات | ۲۷ | ۲۳ | ۱۴ | ۹ | شرف قمر، عطارد در اسد، ہبوط مریخ | | | ۷ | ثور | ۱۸:۳۱ | ثریا | ۱۰:۴۳ | | شرف |
| جمعہ | ۲۸ | ۲۴ | ۱۵ | ۱ | | | | ۸ | | | دبران | ۱۰:۴۵ | | |
| ہفتہ | ۲۹ | ۲۵ | ۱۶ | ۲ | | | | ۹ | | | ہقعہ | ۱۰:۳۷ | | |
| اتوار | ۳۰ | ۲۶ | ۱۷ | ۳ | | | | ۱۰ | جوزا | ۲:۰۸ | ہنعہ | ۹:۴۶ | | فرح |
| | | | | | | | | | | | | | | |

# کیا آپ کا برج جوزا ہے؟

## اگر ایسا ہے تو اپنی فطرت اور مقسومی حالات کو ذیل سے پڑھئے اور اپنے آپ کو سمجھئے-

اگر آپ برج جوزا کی پیدائش ہیں تو آپ کو یقیناً ہر چیز میں دلچسپی ہوگی- آپ جس چیز سے خوف زدہ ہوتے ہیں وہ ہے- بوریت- لیکن آپ کسی ایک چیز سے متعلق ہر بات جاننا نہیں چاہتے بلکہ معمولی نوعیت کی معلومات ہی کافی رہتی ہیں-

برج جوزا دائرۃ البروج کا تیسرا برج ہے اور بادی بروج میں پہلا برج ہے- لہذا اس برج سے متعلقہ افراد ہوا کی مانند آزاد رہنا چاہتے ہیں اور ہر پہلو اور ہر گوشے کو چھاننا چاہتے ہیں- بادی بروج کا تعلق رسل و رسائل اور تعلقات سے ہوتا ہے- اس دنیا میں ہمارا پہلا تعلق ماں سے ہوتا ہے- اس تعلق کے علاوہ بہن بھائیوں سے ہی ہمارا گہرا تعلق ہوتا ہے- چنانچہ جوزا سے متعلقہ اکثر افراد خود اپنی جنس سے تعلق رکھنے والے کسی بھائی یا بہن سے بے حد قریب ہوتے ہیں اور اپنے تمام مشاغل اور کاموں میں اسے شریک رکھتے ہیں- جوزا جوڑاں بچوں کا برج ہے- جو کیسٹر اور پولکس ہیں- جو لیڈا سے زیوس (مشتری) کے بیٹے تھے- لیڈا ایک بے حد خوبصورت عورت تھی- مشتری اس کی محبت میں گرفتار ہوگیا تھا- بعد میں مشتری نے اسے ہنس میں تبدیل کر دیا تھا- چنانچہ یہی وجہ ہے کہ جوزا برادرانہ محبت کا برج ہے-

لیکن برادرانہ محبت کا یہ مطلب نہیں ہے کہ لڑائی جھگڑا نہ ہو اور جوزا سے متعلقہ بیشتر افراد اچھی اور پُر دلائل بحث سے بے حد لطف اندوز ہوتے ہیں- یہ بے حد باتونی بھی ہوتے ہیں اور جب بحث کا آغاز ہوتا ہے تو ان کے مخالفین ان کے تیز دھار والے لفظوں کے آگے بے بس ہو جاتے ہیں- اس بات سے قطع نظر یہ اپنے بھائیوں سے بے حد محبت کرتے ہیں کہا جاتا ہے کہ جب مشتری کے جڑواں بیٹوں میں سے ایک کیسٹر جنگ میں مارا گیا تھا تو پولکس نے اعلان کر دیا تھا کہ وہ مزید زندہ نہیں رہنا چاہتا اور اس نے دیوتاؤں سے التجا کی کہ اسے بھی مار دیا جائے- چنانچہ دیوتاؤں کو اس پر رحم آ گیا اور انہوں نے ان جڑواں بھائیوں کو غیر فانی بنا دیا اور انہیں آسمانوں پر جڑواں ستاروں کیسٹر اور پولکس کی شکال میں ہمیشہ کے لئے زندگی دے دی-

جوزا سے متعلقہ افراد خوش و خرم رہتے ہیں- دلچسپ اور اچھے ساتھی ثابت ہوتے ہیں- انہیں تنہا رہنے کی پرواہ نہیں ہوتی بلکہ ہر وقت حرکت میں رہنا پسند کرتے ہیں جوزا زائچے کے تیسرے گھر پر حکومت کرتا ہے اور یہ برج چھوٹے سفر سے منسوب ہے- چنانچہ اس برج سے متعلقہ افراد جب سفر پر روانہ ہوتے ہیں تو خبریں جمع کرنے کا کام بڑے سرگرمی سے کرتے ہیں اور واپس آ کر دوستوں کو سنا کر بے حد خوش ہوتے ہیں- جوزا سے متعلقہ افراد چھوٹے سفر کرنا پسند کرتے ہیں اور اسی دن یا دوسرے دن گھر واپس پہنچنے کو ترجیح دیتے ہیں- آج کل کے زمانے میں جب کہ سائنس بے حد ترقی کر چکی ہے اور دنیا بہت سمٹ چکی ہے- ایسے میں چھوٹے سفر کی وضاحت بے حد مشکل کام ہے- لہذا اب آج کل چھوٹے سفر سے مراد مختصر فاصلہ نہیں بلکہ قیام کی مدت لی جا سکتی ہے- چنانچہ یہ کہا جا سکتا ہے کہ جوزا سے متعلقہ افراد کسی دوسرے ملک میں جا کر چند دن گزار کر واپس آ جانا پسند کرتے ہیں یا پھر یہ لوگ وقتاً فوقتاً اپنے مانوس میں واپس آنا پسند کرتے ہیں-

جوزا پر عطارد کی حکومت ہے- یہ ننھا سا شرارتی دیو جسے یونانی ملائی داستانوں میں ہرمس کا نام دیا گیا تھا- جو چھوٹی چھوٹی غیر متعلقہ اشیاء اٹھا لیا کرتا تھا لہذا اسے چوروں اور بدمعاشوں کا دیوتا بھی کہا جاتا ہے کیونکہ یہ اکثر اپنا اور دوسروں کی چیزوں میں کوئی امتیاز نہیں کرتا خاندانی میل جول میں بہر حال تمام چیزیں مشترکہ طور پر استعمال کی جاتی ہیں اور مشترکہ طور پر سب کی ملکیت سمجھی جاتی ہیں- لہذا جوزا سے متعلقہ افراد بھی اپنی اشیاء پر حق ملکیت نہیں جتاتے- جس طرح اپنی چیزوں دوسروں کو استعمال کرنے دیتے ہیں- اسی طرح دوسروں کی چیزیں بھی بلا روک ٹوک استعمال کرتے ہیں-

جوزا سے متعلقہ افراد عموماً ہر چیز بڑی آسانی سے سیکھ لیتے ہیں- یہی وجہ ہے کہ اسکول میں ان کا شمار اچھے طلباء میں ہوتا ہے لیکن اس کے لئے شرط یہ ہے کہ ان کی دلچسپی کو ابھارا جائے- ورنہ یہ بے حد بوریت محسوس کرتے ہیں- جوزا سے متعلقہ افراد کو جیسے ہی علم ہوتا ہے کہ انہیں کسی سوال کا جواب معلوم ہو گیا ہے- خواہ یہ جواب ادھورا ہی کیوں نہ ہو- یہ فوری طور پر اپنے بھائی اور دوستوں کو بتانے کے لئے دوڑ پڑتے ہیں- یہ طالب علمی کے زمانے میں جو کچھ یاد کرتے ہیں وہ اگرچہ انہیں پورے طور پر یاد نہیں

| | |
|---|---|
| دائرۃ البروج | تیسرا برج ہے |
| عرصہ پیدائش | مئی ۲۱ تا جون ۲۰ (اندازاً) |
| عنصر | بادی |
| ماہیت | ذوجدین |
| حاکم ستارہ | عطارد |
| برج کی علامت | جڑواں بچے |



رہتا- مگر امتحان پاس کرنے میں ماہر ہوتے ہیں- ان کا شمار ان لوگوں میں ہوتا ہے جو امتحان سے ایک رات قبل مضمون کا رٹا لگاتے ہیں اور قبل اس کے کہ رٹا لگایا ہوا بھولیں نمک مرچ لگا کر لکھ کر امتحان پاس کر لیتے ہیں- انہیں ہر قسم کے کھیل پسند ہوتے ہیں- خاص طور پر وہ کھیل جن میں مہارت اور سلیقے کی ضرورت ہوتی ہے- انہیں معمے پُر کرنا بہت پسند ہوتا ہے- یعنی ہر وہ مشغلہ یا کام جس میں ان کے لئے ذہن کو مختصر مدت کے لئے مصروف رہنا پڑے انہیں پسند آتا ہے-

جوزا دہرا برج ہے- لہذا جوزا سے متعلقہ افراد ہر معاملے کے دونوں پہلوؤں کی موافقت کرتے ہیں- یعنی ایک دن یہ کسی بھی معاملے کی موافقت میں بڑے جذباتی ہوتے ہیں اور سننے والے کو محسوس ہوتا ہے کہ یہ جو کچھ کہہ رہے ہیں اس پر ان کی ساری زندگی کا دارومدار ہے- جبکہ دوسرے دن یہ بالکل الٹ موقف اختیار کرتے ہیں اور وہی الفاظ دہراتے ہیں جن سے پہلے اختلاف کر چکے ہوتے ہیں اگر یہ کوشش کریں تو ہر معاملے کے دونوں پہلوؤں پر نگاہ رکھ سکتے ہیں- لیکن یہ اپنی دلچسپی کو ہمیشہ مدنظر رکھتے ہیں- اس دہرے پن کے ساتھ زندگی گذارتے ہوئے انہیں زندگی میں بہت سے دہرے تجربے ہوتے ہیں- ایسا محسوس ہوتا ہے کہ یہ دوراہوں پر چلتے ہیں اور ایک ہی نوعیت کے دو تجربات سے گذرتے ہیں- یعنی ایک وقت میں دو کام کرتے ہیں اور زندگی میں دو بار شادی کرتے ہیں-

جوزا سے متعلقہ شادی شدہ عورتیں بہت ہوشیار ہوتی ہیں- یہ چیزیں بنانے کی شوقین ہوتی ہیں- لہذا ان کے بچے ان کے ہاتھ کے بنے ہوئے خوبصورت لباس میں ملبوس نظر آتے ہیں- ان کا باورچی خانہ مختلف قسم کے برتنوں سے مزین ہوتا ہے- جسے وہ بڑے شوق سے استعمال کرتی ہیں- باورچی خانے میں استعمال کے لئے جتنی بھی مشین بازار میں دستیاب ہوسکتی ہیں وہ سب ان کے باورچی خانے میں نظر آتی ہیں- مشین کے بازار میں ہوتے ہوئے یہ ہاتھ سے کام کر کے وقت ضائع کرنا پسند نہیں کرتیں- پڑوسیوں سے ان کا رویہ بہت دوستانہ ہوتا ہے اور ان کے گھر جا کر گپ شپ کرنے کی بہت شوقین ہوتی ہیں- اگر ان کا کوئی جڑواں بھائی یا بہن ہوتا ہے تو ان کی یہ کوشش ہوتی ہے کہ کسی طرح اس کے قریب ہی رہنے کا بندوبست کر لیں تا کہ شادی بھی ان دونوں کا جدا نہ کر سکے- یہ اپنے بچوں کی تعلیم میں بہت دلچسپی لیتی ہیں اور اسکول کا کام کرنے میں ان کی بہت مدد کرتی ہیں-

جوزا سے متعلقہ اکثر افراد حساب میں بہت ماہر ہوتے ہیں یہ دراصل اسی علم کی قطعیت اور درستگی کی وجہ سے اسے پسند کرتے ہیں- کہا جاتا ہے کہ ہرمس (عطارد) نے گنتارا ایجاد کیا تھا- یہ آلہ حساب کے سوالات حل کرنے کے لئے مشرق میں آج بھی استعمال ہوتا ہے-

جوزا سے متعلقہ شادی شدہ عورتیں بھی بے چین اور متلون مزاج ہوتی ہیں- یہ کار چلانا پسند کرتی ہیں- بچوں کو ساتھ لے کر دوستوں اور رشتہ داروں کے گھر جانا پسند کرتی ہیں- ہر قسم کی معلومات رکھتی ہیں اور چھوٹے چھوٹے لطیفوں سے لطف اندوز ہونا جانتی ہیں- اپنے ملنے والوں یا شوہر کے مہمانوں کی خاطر داری کرنا پسند کرتی ہیں- ان کے گھر کے دروازے بلاشبہ ہر ایک کے لئے کھلے رہتے ہیں- ان کے گھر پر اوقات ریلوے اسٹیشن کا گمان ہوتا ہے- کیونکہ بے شمار لوگ اندر باہر آ جا رہے ہوتے ہیں-

جوزا سے متعلقہ عورتوں کو دیکھ کر گمان ہوتا ہے کہ گویا یہ سدا جوان رہنے کا راز جانتی ہیں- ان کا بے چین اور متجسس ذہن اور ارد گرد کی ہر چیز میں ان کی دلچسپی انہیں سدا جوان رکھتی ہے-

جوزا سے متعلقہ لڑکیاں خوش مزاج، ہنس مکھ اور زندہ دل ہوتی ہیں- یہ نہ صرف اپنی جنس بلکہ جنس مخالف کی صحبت بھی پسند کرتی ہیں- لیکن ان میں سے کسی کے بھی ساتھ گہری وابستگی پیدا نہیں کرتیں- جوزا سے متعلقہ افراد ذہن سے محبت کرتے ہیں اور جذباتی محبت ان کے نزدیک اہمیت نہیں رکھتی-

جوزا سے متعلقہ لڑکیاں ہمیشہ ایک سے زیادہ افراد سے دوستی رکھتی ہیں- ایک کو خدا حافظ کہنا پڑ جائے تو اس کا حریف اس کی جگہ لے لیتا ہے- یہ شوہر کے بجائے ایک دوست کی رفاقت کی متمنی ہوتی ہیں- جو ان کے تمام تجربات میں انکے ساتھ شریک ہو- یہ شہر سے دور خالی سڑکوں پر تیز رفتاری سے گاڑی چلانا، فٹ بال اور کرکٹ میچ دیکھنے کی شوقین ہوتی ہیں- اس کے علاوہ تھیٹر اور فلم کی بھی

شوقین ہوتی ہیں۔ کتب کے مطالعے کی بھی بے حد شوقین ہوتی ہیں۔

جوزا کی علامت II ہے اور کہا جاتا ہے کہ یہ علامت نیکی اور بدی کے دوستوں کی نمائندگی کرتی ہے۔ جوزا سے متعلقہ افراد کبھی ان دو میں سے کسی ایک کا انتخاب کرنے کی کوشش نہیں کرتے بلکہ وہ ہر اچھی اور بری چیز کے متعلق جاننا چاہتے ہیں۔ لیکن کسی بھی چیز کی اچھائی یا برائی سے متعلق کوئی رائے قائم کرنے یا فیصلہ کرنیکی کوشش نہیں کرتے۔ بلکہ دونوں پہلوؤں کا سامنا کرتے ہیں۔

برج جوزا ہاتھوں اور پھیپھڑوں پر حکومت کرتا ہے اور جسم کے یہی دونوں حصے جوزا سے متعلقہ افراد کے جسم کے مضبوط حصے بھی ہوتے ہیں اور کمزور حصے بھی ہوتے ہیں یہ اپنے ہاتھوں سے کام کرنے کے شوقین ہوتے ہیں اور بیرون خانہ زندگی میں بے حد کشش محسوس کرتی ہیں۔ تازہ ہوا بلاشبہ ان کی صحت کے لئے ضروری ہوتی ہے۔ اپنی بے چین فطرت کی وجہ سے انہیں نیند کی بھی بیحد ضرورت ہوتی ہے۔ مگر یہ ایسی چیز ہے جو انہیں ذرا مشکل سے ہی آتی ہے۔ جوزا سے متعلقہ افراد کے لئے آرام کرنا بے حد مشکل ہوتا ہے۔ لہذا اکثر افراد نیند کی گولیاں کھانے کے عادی ہو جاتے ہیں۔

یہ ہر ایسے کام اور پیشے کو پسند کرتے ہیں۔ جس میں بولنے اور گھومنے کا موقع ملے۔ یہ اچھے صحافی اور پیغامبر اور اچھے اکاؤنٹنٹ ثابت ہوتے ہیں۔ یہ ہر قسم کے ڈیزائن بناتے ہیں۔ کھلونے اور لباس کے ڈیزائن بناتے ہیں۔

شادی کے لئے جوزا سے متعلقہ اکثر افراد اپنے مخالف برج یعنی برج قوس سے متعلقہ افراد سے متاثر ہوتے ہیں۔ تاہم ان دو بے چین بروج سے متعلقہ افراد کا ایک مستحکم رشتے کی طرح رہنا آسان نہیں ہوتا۔ تاہم ان دونوں بروج سے متعلقہ افراد سفر اور مسلسل تبدیلی کے شوقین ہوتے ہیں۔ اگر کوشش کریں تو دونوں اچھے شریک زندگی ثابت ہوسکتے ہیں۔ قوس کے علاوہ جوزا سے متعلقہ افراد دوسرے بادی بروج یعنی میزان اور دلو سے متعلقہ افراد اور دیگر دو آتشی بروج یعنی اسد اور حمل والوں سے متاثر ہوتے ہیں۔ لیکن اسد اور حمل والوں کے ساتھ ان کی زندگی آسان نہیں گزرتی۔

# تعلیم کا انتخاب

## آپ کے بچوں کیلئے

ذیل میں بچوں کے بروج کے ساتھ یہ لکھا گیا ہے کہ اسکول میں کونسے مضامین ان کو لینا چاہئے، تاکہ ان کا مستقبل روشن ہو۔ تعلیم کا میٹریکولیشن تک انتخاب ہے۔ اسکے ساتھ عمر کے وہ سال دیئے گئے ہیں جو بچے کی ذہنی نشو ونما اور فزیکل تبدیلی کو ظاہر کرتے ہیں۔ ان سالوں کی عمر میں بچوں کی تربیت کا خاص خیال رکھیں اور ان کے رجحان کا بغور مطالعہ کریں۔

**حمل:** میتھے میٹک، کیمسٹری، کسی بھی قسم کی دست کاری کا کام، انجینئرنگ، جیوگرافی، نیچر سٹڈی، بائیولوجی۔ ان بچوں کو بیرونی ملک کی تعلیم کامیابی دیتی ہے۔ (سال ۹ ۔۱۸)

**ثور:** میتھے میٹک، بائیولوجی، ڈرائنگ، جیومیٹری، سائنس (سال ۶ ۔ ۱۲ ۔۱۸)

**جوزا:** لٹریچر، زبان دانی، ارتھ میٹک کے آسان طریقے، میتھے میٹک، ہسٹری، جیوگرافی، ڈرائنگ وغیرہ (سال ۵۔۱۰۔۱۵)

**سرطان:** کیمسٹری، فزکس، جیوگرافی و ہسٹری (سال ۷۔۱۴)

**اسد:** آرٹ، میوزک، میتھے میٹک، ہسٹری، کیمسٹری، سائنس (بلوغت پر)

**سنبلہ:** لٹریچر، زبان دانی، میتھے میٹک، سائنس، اکانومکس، جیوگرافی (سال ۵۔۱۰۔۱۴)

**میزان:** آرٹسٹک و کلچرل مضامین، پینٹنگ، نیچر اسٹیڈی، بائیولوجی، زبان دانی (سال ۶۔۱۵۔۱۸)

**عقرب:** سائنس، میتھے میٹک، بائیولوجی، کیمسٹری زبان دانی۔ (سال ۹)

**قوس:** لٹریچر، کلاسیکل مضامین، جیوگرافی، جدید زبانیں۔ میتھے میٹک اور سائنٹی فک مضامین کو پسند نہیں کرتے۔ اور نہ ان میں کامیاب رہتے ہیں۔ (ہر بارہ سال کا دور)

**جدی:** ڈرائنگ، جیومیٹری، میتھے میٹک، جیوگرافی، ہسٹری، سائنس، فزکس۔ (سال ۸۔۱۶)

**دلو:** سائنس، لٹریچر، فزکس، بائیولوجی یا کیمسٹری (یہ بچہ ہر چار سال بعد ذہنی و فزیکلی نشو ونما میں ایک تکمیل پاتا ہے)

**حوت:** آرٹ، کمپوزیشن، شاعری، میوزک (سال ۳ و ۱۲)

’’آپ اپنے بچے کا برج تاریخ پیدائش سے معلوم کریں‘‘

# ماہ جون کیسا گزرے گا؟



آپ کی تاریخ پیدائش کے ساتھ برج اور ستارہ دیا گیا ہے- اس کے تحت اس ماہ کے حالات پڑھیں- اگر تاریخ پیدائش معلوم نہ ہو تو نام کے پہلے حرف اول کے تحت پڑھیں

## برج حمل۔ستارہ مریخ

حروف:- ا۔ل ۔ع ۔ی



پیدائش:- مارچ ۲۱ تا اپریل ۲۰

اس ماہ زندگی میں ذاتی مصروفیات بڑھ جائیں گی۔اس ماہ شراکت داری اور کھلے دشمنوں سے واسطہ پڑے گا۔تبدیلی محسوس ہوگی ان کا ٹرانسفر ہوگا یا پھر ترقی ہو کر کسی دوسرے شعبے میں جائیں گے۔

مریخ شروع ماہ سے آپ کے زائچے کے چوتھے گھر میں موجود ہے - کچھ مشکلات اور پریشانیوں سے واسطہ پڑے گا مگر یہ باقوت انداز میں مسائل کو سلجھانے میں مدد آور ثابت ہوگا۔مریخ کی اس گھر میں موجودگی سے گھر میں حادثات پیش آنے کا بھی خطرہ ہے۔لہذا اگر گیس یا بجلی کے آلات میں کچھ خرابی ہے تو کسی بھی قسم کا خطرہ ہرگز مول نہ لیں۔اگر آپ کے بچے ہیں تو چھوٹے بچوں پر خاص طور پر نگاہ رکھیں کیونکہ ان دنوں شرارت اور سرکشی اختیار کریں گے- مریخ کی اس گھر میں موجودگی گھریلو اور خاندانی تعلقات کو مضبوط بنا دے گی۔اگر گھر میں کوئی دعوت کرنی ہے یا کسی فنکشن کا انعقاد کرنا ہے تو اس مقصد کے لئے یہ وقت موافق ثابت ہوگا - مریخ ۵،۱۰،۱۴،۲۴،۲۹ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا۔یہ وقت ان افراد کی موافقت میں ہوگا جو گھریلو حالات میں اہم تبدیلیاں لانا چاہتے ہیں۔اگر آپ جائے رہائش کی تبدیلی کے متعلق سوچ رہے ہیں مگر شک و شبے اور تذبذب کا شکار ہیں تو مثبت رویہ اختیار کریں اور جو بھی فیصلہ کرنا ہے واضح سوچ کے ساتھ کریں۔

۱۴ تاریخ کو مریخ زحل کا مقابلہ ہوگا -گھر کے ماحول میں مایوسی اور ٹینشن کی فضا ہوگی۔کاروباری لین دین کے معاملات میں بے حد احتیاط رکھنی ہوگی- بڑی عمر کے افراد اس وقت آپ کی زندگی پر یا آپ کے فیصلوں پر زیادہ اثر انداز ہوں گے- ذرائع آمدن کو بڑھانے کے لئے کسی بھی نئی سمت یا تبدیلی کو نہ آزمائیں، نقصان ہوگا۔کئی معاملے جو فیصلوں کے منتظر ہوں گے ان میں مکاری اور جلسازی سے اپنے حق میں فیصلہ کرنے کی کوشش ہوگی ۔ہم آہنگی نہ ہونے کی وجہ سے انتشار بڑھے گا اور کوئی چھوٹا سا مسئلہ کسی بڑے جھگڑے کی طرف لے جائے گا۔

زہرہ ۱۰ تاریخ کو تیسرے گھر میں ہوگا -ایسا معلوم ہوتا ہے کہ کوئی رشتہ دار اس ماہ کے دوران کسی وقت سیر و تفریح اور خوشی کا موقع فراہم کرے گا۔شاید کسی ایسے رشتہ دار سے ملنے کا موقع ملے گا جس سے ملاقات ہوئے عرصہ ہو چکا ہے یا پھر کسی رشتہ دار کی زندگی میں خوشگوار نوعیت کے واقعات وقوع پذیر ہونگے۔یعنی کوئی ایسی بات ہوگی جو خوشی اور تقریب کا موقع فراہم کرے گی۔اگر حال ہی میں قریبی رشتہ داروں یا پڑوسیوں یا قریبی افراد سے اختلافات پیدا ہوئے ہیں تو انہیں دور کرنے میں بھی زہرہ آپ کی مدد کرے گا اور ماحول میں امن و سکون اور ہم آہنگی پیدا کرنے میں مدد کرے گا- اختلافات اور اسی نوعیت کی دوسری مشکلات اب جلد دور ہونے لگیں گی- زہرہ ۲،۶،۱۱،۲۱،۲۷ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔لہذا ان دنوں سیر و تفریح، کسی شادی میں شریک ہونا یا اپنے شریک کا ساتھ سفر کرنے میں یہ وقت خوشگوار رہے گا۔

۲۳ تاریخ کو زہرہ مشتری کا مقابلہ ہوگا- میراث اور ترکہ سے متعلق اس وقت جن معاملات کی طرف توجہ دیں گے اس کو مکمل کرنے کی کوشش کریں-تاہم ذرائع آمدنی کے حصول میں مشکلات پیش آئیں گی-جن لوگوں کو رقم ادھار دی تھی ان کی طرف سے ملنے کی امید کم ہوگی- قریبی لوگ ضرورت سے زیادہ مخالفت کریں گے- خاندانی

افراد کے درمیان بھی کئی معاملات پریشان کن ہوں گے۔ایک دوسرے سے متعلق غلط باتیں منسوب کی جائیں گی۔اپنے رویئے اور عادات کو بہتر بنانے کی کوشش کریں ورنہ اعصابی بیماری میں مبتلا ہوجائیں گے۔

ستارہ عطارد ۵ تاریخ کو زائچے کے چوتھے گھر میں آجائے گا اور پھر ۲۷ تاریخ کو پانچویں گھر میں داخل ہوگا۔اس کی موجودگی گھر اور گھر کے مسائل حل کرنے، والدین کے ساتھ مل کر گھر کی حالت بہتر بنانے کی کوشش کریں۔اگر گھر تبدیل کر رہے ہیں یا کسی جگہ کی خریداری کر رہے ہیں تو ان سے متعلقہ معلومات حاصل کریں اور ان افراد کے ساتھ رابطے اور گفت شنید کریں جو گھر والوں کے لئے بہتر آسائش مہیا کرسکیں۔اس ماہ ذہنی بے چینی ہوگی، ہر طرح سے زندگی میں تبدیلی لانا چاہیں گے۔زمین اور جائیداد کو خرید و فروخت کر کے بہت کچھ حاصل کر سکیں گے۔اس ماہ بحث مباحثہ اور لوگوں کو الفاظ کے جادو سے اپنا پن دیکھا کر خریداروں کے دل مول سکتے ہیں۔اس ماہ خط یا خبر ملے گی تو سفر کرنے پڑیں گے۔تعلیمی سرگرمیوں یا کسی علم وفنون کسی شعبے میں داخلہ لینا بھی ضروری ہوگا۔محبت کے معاملات ہوں یا قسمت بدلنے کے، کسی کھیل یا انعامی اسکیم میں حصہ لے کر روپیہ کمانے کی کوشش کریں۔عطارد ۹، ۱۴، ۲۵، ۳۰ تاریخ کو سعد نظرات بنائے گا۔ان دنوں تحریری امور، پبلشنگ اور نئی معلومات حاصل کرنے میں لوگوں کی مدد حاصل رہے گی۔

## برج ثور ستارہ زہرہ

حروف ب۔و



پیدائش:- اپریل ۲۱ تا مئی ۲۱

ثوری افراد اس ماہ جس جگہ کام کرتے ہیں وہاں اہمیت کھو دیں گے۔کاروباری لین دین اور روپے کے معاملات میں دشواری محسوس کریں گے۔ تاہم ہر کام میں ذہنی دباؤ ملے گا۔

زہرہ ۱۰ تاریخ کو خانہ مال میں ہوگا۔یہ آپ کی سوشل سرگرمیوں پر اہم اثرات مرتب کرے گا۔شخصیت میں کشش پیدا ہونے کے نتیجے میں نئے مداح اور دوست زندگی میں داخل ہونگے۔ خانہ مال جس کا تعلق آمدنی اور لین دین سے ہے۔اگر اس وقت کسی مالی پریشانی کا سامنا ہے تو یہ پریشانی دور ہوجائے گی اور اپنے آپ کو زیادہ محفوظ اور مستحکم حالت میں پائیں گے۔جب آپ فیشن کے مطابق چلنے والے ہوں یا اپنی شخصیت کو پرکشش بنانے پر روپیہ صرف کرنا چاہتے ہوں تو اس وقت سے ضرور فائدہ اٹھائیں۔ مالی معاملات کے لئے ۲، ۶، ۱۱، ۲۱، ۲۷ تاریخ موافق ثابت ہوگی۔یہ تاریخیں ان افراد کے لئے موافق ثابت ہونگی جو بہتر آمدنی والی ملازمت کی تلاش میں ہیں یا جو اپنی خاص صلاحیتوں سے زیادہ نفع بخش انداز میں فائدہ اٹھانا چاہتے ہیں۔اگر آپ جاہ طلب اور مہم جو ہیں تو آپ کو آگے بڑھنے کے مواقع میسر آئیں گے اور تسلی بخش ترقی کریں گے۔

۱۴ تاریخ کو مریخ زحل کا مقابلہ ہے۔دور دراز علاقے میں رہنے والے عزیز رشتہ دار کسی بہانے سے بھی آسکتے ہیں۔کسی تعلق کو دوبارہ جوڑنے کی کوششیں مفید ثابت نہ ہوں گی۔اس ماہ شادی اور نسبت طے نہ کریں ورنہ دھوکا ہوگا۔جو لوگ اچانک بیرون ملک یا دور دراز علاقے سے تعلقات جوڑنے آئیں گے ان سے حکمت عملی سے پیش آئیں سامنے محبت پیچھے دشمنی کریں گے۔قریبی لوگ روپے اور جائیداد کے حصول کے لئے تعلق کو جوڑنے کی کوشش کریں گے۔بہن بھائیوں کے ساتھ اس ماہ اختلافات بڑھ جائیں گے۔قانونی معاملات بھی زیادہ بہتر نہ رہیں گے۔اہم افراد کے ساتھ میل لاقات جہاں موثر ثابت ہوگی وہاں کسی بات کی مخالفت مشکلات پیدا کرسکتی ہے۔قریبی عزیز رشتہ داروں کے ساتھ معاملات میں حکمت عملی سے کام لیں اور کسی بات کو زیادہ بڑھنے نہ دیں۔

عطارد ۵ تاریخ کو زائچے کے تیسرے گھر میں آجائے گا اور پھر ۲۷ تاریخ چوتھے گھر میں آجائے گا۔رشتہ داروں اور گھر کے افراد کے درمیان کئی معاملات حل طلب ہونگے اس ماہ ایک دوسرے سے رابطے مفید ثابت ہوں گے۔والدین سے متعلقہ گھر یا جائیداد، حسابات یا تحریری کاموں کے سلسلے میں پیش رفت بہتر رہے گی۔اگر گھر تبدیل کر رہے ہیں یا گھر کو از سر نو ترتیب دینا چاہتے ہیں تو اس وقت کھلے ذہن کے ذریعے اور آرٹسٹک خیالات کو بروئے کار لاتے ہوئے بہتر پلاننگ کرسکیں گے۔آپ کے اندر جوش و جذبہ حصول مال کے لیے بڑھ جائے گا۔نئی پلاننگ اور حکمت عملی کریں۔اپنے وقت کو قیمتی جانیں اور جو ہوسکتا ہے وہ کام کریں۔محبت کے معاملات، اولاد سے متعلقہ تعلیمی سرگرمیوں اور کھیلوں سے متعلق امور میں بہتری سے واسطہ پڑے گا۔یہ وقت ایسا ہے کہ جب آپ اپنی سوچوں کو ایک جگہ مرکوز کرسکیں گے۔لہذا منتشر خیالات سے ذہنی دباؤ، چڑچڑاپن اور کئی طرح کے معاملات اور درد سری کو دور کرسکیں گے۔عطارد ۹، ۱۴، ۲۵، ۳۰ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔

۲۳ تاریخ کو زہرہ مشتری کا مقابلہ ہوگا۔کاروباری معاملات اس وقت بہتری کا رخ اختیار کرسکتے ہیں اگر آپ اپنی صلاحیت کو بروئے کار لائیں اس وقت کچھ لوگوں سے ملاقات ہوگی یا کام کو بڑھانے کے لئے ملاقات کریں گے تو اس وقت اپنی تمام صلاحیتوں کو کام میں لاتے ہوئے کامیابی حاصل کرسکتے ہیں۔تاہم ضرورت سے زیادہ کسی پر بھروسہ نہ کریں اور لین دین کے معاملات میں احتیاط رکھیں۔قرضہ کے حصول کے لئے یہ وقت بہتر نہ ہوگا یا قانونی معاملات یا مشورے بہتر ثابت نہ ہونگے۔تاہم روحانی علوم کی طرف رغبت یا اس سے متعلقہ کتابوں کا پڑھنا بہتر رہے گا اور ذہنی سکون حاصل کرسکیں گے۔

مریخ شروع ماہ سے زائچے کے تیسرے گھر میں موجود ہوگا۔لہذا کاروباری معاملات اور تمام تجارتی سرگرمیاں سبک روی سے جاری رہیں گی۔چنانچہ اگر حال ہی میں کسی مالی مسئلے سے سابقہ پڑا ہے تو اب کامیابی سے حل کرسکیں گے۔اس ماہ کی چند تاریخیں مالی معاملات کے لئے خوش قسمت ثابت ہونگی۔ مریخ ۵، ۱۰، ۱۴، ۲۴، ۲۹ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔لہذا ان دنوں خرید و فرخت اور مکینکل اور مشینری کی خریداری یا کسی انعامی اسکیم میں حصہ

لینا بہتر ثابت ہوگا۔ تاہم مریخ ۱۲، ۱۹، ۲۷ تاریخ کو غیر موافق نظرات قائم کرے گا۔ لہذا ان دنوں محتاط رہ کر کام کرنا ہوگا۔ ان دنوں روپے سے متعلق کسی قسم کی ذمہ داری نہ لیں اور نہ ہی کسی کو رقم ادھار دیں۔ اگر آپ کی اپنی سواری ہے تو ان دنوں محتاط طریقے سے گاڑی چلائیں۔ حادثہ ہونے کا امکان ہے۔

## برج جوزا۔ ستارہ عطارد

حروف:- ک۔ ق



پیدائش:- مئی ۲۲ تا جون ۲۱

اس ماہ آپ ترقی کرنا چاہتے ہیں یا آمدنی میں اضافہ کرنا چاہتے ہیں تو اس ماہ ہر طرح کی شراکت داری، اسکیموں میں حصہ لینا، پلاٹ یا مکان یا بکنگ میں حصہ لیں اور زندگی کی نئی کوششوں کا آغاز کریں۔

عطارد ۵ تاریخ کو خانہ مال میں رہے گا اور ۲۷ تاریخ کو تیسرے گھر میں داخل ہوگا۔ حالات کو بہتر بنائیں۔ تحریری کام اور نشر واشاعت، پبلشنگ کے امور میں بہتری ملے گی۔ قریبی لوگوں کے ساتھ رابطے بہتر رہیں گے۔ مالی لین دین اور کاروباری معاملات میں اپنی مرضی کے مطابق آگے بڑھ سکیں گے۔ سفر زائد ہونگے۔ لوگوں کے ذریعے فائدہ حاصل کرسکیں گے۔ رشتہ داروں کے ساتھ بہتر تعلقات قائم ہونگے۔ رابطے زائد ہونگے اور آنا جانا اور سوشل تقریبات میں حصہ لیں گے۔ بہن بھائیوں کے زائد مطالبات کو آسانی سے حل کرسکیں گے۔ لکھنے لکھانے، تحریری کاموں میں باقوت سوچ کے ذریعے بہتر طریقے کار وضع کرسکیں گے۔ تعلیمی سرگرمیوں کو بھی آگے بڑھنا اور کچھ حاصل کرنے کی کوشش کامیابی دے گی۔ عطارد ۹، ۱۴، ۲۵، ۳۰ تاریخ کو سعد نظرات کے قائم کرے گا۔

۱۴ تاریخ کو مریخ زحل کا مقابلہ ہوگا۔ گھر کی فضاء اس وقت حد درجہ انتشار کا شکار ہوگی ہر شخص اپنے آپ میں مگن ہوگا اور اپنی زندگی کو اہمیت دے گا۔ والدین کی صحت کی خرابی پریشان کن ثابت ہوگی گھر کا فرد ذمہ داری نہ اٹھائے گا۔ روپیہ اور جائیداد کے نقصان کی خبر ان کو بے حد تکلیف دے گی جس کے باعث بیماریاں اجاگر ہوں گی۔ عزت اور مقام کو قائم رکھنے کے لئے بے پناہ کوشش کرنی پڑیں گی ورنہ مخالفین اس وقت بھرپور وار کریں گے جس سے آپ کے کام اور روزگار پر منفی اثر پڑے گا اور کئی افراد آپ سے قطع تعلق کریں گے۔

۱۰ تاریخ کو زہرہ طالع میں داخل ہوگا۔ اس کی موجودگی کی وجہ سے شادی شدہ افراد کی ازدواجی زندگی مزید خوشگوار ہوجائے گی۔ جب کہ غیر شادی شدہ افراد کو اس ماہ کسی اہم شخصیت سے ملنے کا موقع ملے گا۔ زہرہ ۲، ۶، ۱۱، ۲۱، ۲۷ تاریخ کو موافق نظرات قائم کرے گا۔ چنانچہ یہ تاریخیں ذاتی مصروفیت والے کام، سیر وتفریح، سوشل زندگی اور محبت کے معاملات کے لئے موافق ثابت ہونگی اور ان معاملات میں تیزی نظر آئے گی۔ یہ وقت کپڑے خریدنے، گھریلو آرائش سے متعلق چیزیں خریدنے اور شخصیت کو بہتر بنانے کی طرف توجہ دینے کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ نیز یہ وقت زائد مقبولیت اور ہر دلعزیزی بھی لائے گا۔ وہ افراد جو کاروباری شراکت داری میں ملوث ہیں یہ اپنے شریک کی خوش بختی کے ذریعے فائدہ اٹھائیں گے۔

۲۳ تاریخ کو زہرہ مشتری کا مقابلہ ہوگا۔ خاندانی معاملات میں اہم کام جس کی پیش رفت کرچکے ہیں تاہم فیصلہ نہیں کریں۔ بہتر وقت کا انتظار کریں۔ کچھ لوگ آپ کے معاملات میں رکاوٹیں ڈالیں گے اور ہوسکتا ہے کام کے ساتھ ساتھ قانونی معاملات میں زیادہ وقت گزرے۔ اپنے معاملات میں بہتری کے لئے ممکنا اقدام کریں۔ اپنی صلاحیتوں کو ازسرنو قوت دیں اور اپنے رکے ہوئے کاموں کو مکمل کرنے کی کوشش کریں۔ آنے والے وقت میں آپ کو ایسا وقت نہیں ملے گا جس میں آپ سکون سے رہ سکیں۔

مریخ سارا ماہ زائچے کے خانہ مال میں رہے گا۔ یعنی کاروباری روپیہ کے لین دین اور صحت کے معاملات میں احتیاط رکھنے کی ضرورت ہوگی۔ حالات جہاں روپیہ کمانے میں پوری مدد کرتے ہیں وہاں یکدم اخراجات اور بھاری بوجھ بھی لاتے ہیں۔ اس ماہ لین دین اور حسابات میں جلد بازی سے غلطیاں لائے گا۔ غیر ضروری اخراجات سے جلد غصہ آیا کرے گا۔ تاہم تحمل مزاجی سے کام لیں۔ یہ وقت مشکلات کا باعث بنے گا۔ اگر کسی کھیل میں حصہ لے رہے ہیں تو جسمانی طور پر چوٹ لگ سکتی ہے۔ مریخ ۵، ۱۰، ۱۴، ۲۴، ۲۹ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ ان دنوں مکینکل اور ٹیکنیکل کام کروانا بہتر رہے گا۔ تاہم ۱۲، ۱۹، ۲۷ تاریخ کو محتاط رہیں جب کسی کے ساتھ جھگڑا یا حادثہ ہونے کی نشاندہی ہورہی ہے۔

## برج سرطان۔ ستارہ قمر

حروف:- ح۔ ہ



پیدائش:- جون ۲۲ تا جولائی ۲۳

اس ماہ سرطان سے متعلقہ زیادہ تر افراد جائیداد سے متعلقہ معاملات کی طرف توجہ دیں گے۔ سفر کرنے کا موقع ملے گا۔ قانونی معاملات بھی آپ کی موافقت میں ہونگے۔ وہ معاملات جو کافی عرصے سے پریشان کئے ہوئے تھے اب حل ہوتے محسوس ہونگے۔

عطارد ۵ تاریخ کو طالع میں آجائے گا اور ۲۷ تاریخ کو خانہ مال میں داخل ہوگا۔ حالات کو بہتر بنانے اور تحریری کاموں کے علاوہ نشر واشاعت، پبلشنگ کے امور میں بہتری ملے گی۔ قریبی لوگوں کے ساتھ رابطے بہتر رہیں گے۔ مالی لین دین اور

کاروباری معاملات میں اپنی مرضی کے مطابق آگے بڑھ سکیں گے۔ اس ماہ آپ اپنے اندر خود تبدیلی محسوس کریں گے۔ کام، کاروبار اور گھر کو بہتر کرنے کا فیصلہ کن اقدام کریں گے۔ سفر زائد ہونگے۔ تاہم جو بھی سفر ہونگے وہ لوگوں کے ذریعے فائدہ حاصل کرنے میں موافق ثابت ہونگے۔ رشتہ داروں کے ساتھ بہتر تعلقات قائم ہونگے۔ رابطے زائد ہونگے اور آنا جانا اور سوشل تقریبات میں زائد حصہ لیں۔ بہن بھائیوں کے زائد مطالبات کو آسانی سے حل کرسکیں گے۔ لکھنے لکھانے، تحریری کاموں میں باقوت سوچ رکھیں۔ تعلیمی سرگرمیوں میں بھی آگے بڑھنا اور کچھ حاصل کرنے کی کوششیں کامیابی دے گی۔ عطارد ۹، ۱۴، ۲۵، ۳۰ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔

۱۴ تاریخ کو مریخ زحل کا مقابلہ ہوگا۔ وہ افراد جو اس ماہ شادی کر رہے ہیں انہیں مشکلات سے دوچار ہونا پڑے گا۔ متنازعہ باتیں فریقین میں غصہ اجاگر ہوگا جس سے تعلقات فوراً ختم ہوجائیں گے۔ وہ افراد جن کی زندگی میں پہلے ہی ازدواجی تعلقات میں خرابی کا طوفان آچکا ہے اب فیصلہ ہو جائے گا۔ دوستوں کے ساتھ یا ان افراد کے ساتھ جن سے روزمرہ کے تعلقات یا کام کے معاملات چلتے ہیں ان کے ساتھ حکمت عملی سے پیش آنا ہوگا۔ ہر معاملہ پر رک کر ٹھنڈے انداز سے معاملہ کو رفع دفع کریں۔ اگر معاملہ غیر تسلی بخش رہا تو اس کے اثرات خراب ہوں گے۔ جائیداد، زمین اور قانون سے متعلقہ امور میں پریشانیاں آئیں گی۔ تمام معاملات کو مدنظر رکھتے ہوئے حکمت عملی سے کام لیں۔ آپ کے کام اور معاشی ذرائع پر برے اثرات اثر انداز ہوں گے۔ مخالفت کے لیے تیار رہیں۔

زہرہ ۱۰ تاریخ کو زائچے کے بارہویں گھر میں موجود ہوگا۔ لہذا یہ وقت کاروباری امور میں لوگوں کے ساتھ تعلقات بنانے میں مدد دے گا۔ ان لوگوں سے تعلقات کو بہتر بناسکیں گے، جو کام میں رکاوٹیں ڈالتے ہیں۔ غیر ضروری اخراجات سے واسطہ پڑے گا۔ مالی اور کاروباری امور میں معاہدات کسی نہ کسی طرح فائدہ دیں گے۔ اس ماہ سیر و تفریح کے لئے پروگرام بنائیں اور صحت کے معاملات کو بھی اہمیت دیں۔ یہ وقت اچانک کچھ نئے دوستوں کا اضافہ ہوگا یا کسی پرانے دوست سے ملیں گے۔ ان کے ذریعے جو معلومات حاصل ہونگی وہ ذرائع آمدن کو بڑھانے اور نئے راستوں کو اپنانے میں فائدہ مند ثابت ہونگی۔ وہ افراد جو فنون لطیفہ، تھیٹر اور آرٹسٹک سرگرمیوں میں ملوث ہیں انہیں لوگوں سے فائدہ اٹھانے کا موقع ملے گا۔ زہرہ ۲، ۶، ۱۱، ۲۱، ۲۷ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ ان دنوں سوشل تقریبات منعقد کرنی بہتر ثابت ہونگی۔

۲۳ تاریخ کو زہرہ مشتری کا مقابلہ ہوگا۔ اس وقت خاندانی معاملات اور گھریلو معاملات میں ضرورت سے زیادہ احتیاط کی ضرورت ہوگی۔ سسرالی افراد کے ساتھ کوئی نہ کوئی معاملہ جھگڑے کا باعث بنے گا۔ آپ کے جذبات اور احساسات مجروح ہوسکتے ہیں۔ آپ کی فراخ دلی دوسروں کو پسند نہ آئے گی اور ان معاملات کو غلط رخ دیا جائے گا۔ ہوسکتا ہے کہ کچھ معاملات ایک دوسرے سے الگ کردیں اور بات علیحدگی تک پہنچ سکتی ہے۔

مریخ سارا ماہ طالع میں موجود رہے گا۔ چنانچہ یہ وقت ان افراد کے لئے جاہ طلب اور مہم جو قسم کے افراد کے لئے ترقی پذیر اور تیز رفتار ثابت ہو گا۔ طالع میں مریخ کی موجودگی کی وجہ سے آپ اپنے اندر زیادہ ہمت و قوت، جرات اور خود اعتمادی محسوس کریں گے اور پوری قوت سے عمل کرکے اپنے آپ کو آگے رکھ کر بہت کچھ حاصل کرسکیں گے۔ فی الحال جو چیز آپ کے نزدیک سب سے زیادہ اہمیت رکھتی ہے اس میں بے حد تسلی بخش ترقی کرسکیں گے۔ اس ماہ اہم اقدامات کے لئے ان دنوں کا انتخاب کریں جب مریخ سعد نظرات کے تحت ہو۔ مریخ ۵، ۱۰، ۱۴، ۲۴، ۲۹ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ لیکن جن دنوں مریخ غیر موافق نظرات کے تحت ہو ان دنوں کسی کو اس بات کا موقع نہ دیں کہ آپ کو دہشت زدہ کرسکے یا جھگڑے یا بحث پر آمادہ کرسکے۔ مریخ ۱۲، ۱۹، ۲۷ تاریخ کو غیر موافق نظرات کے تحت ہوگا۔

## برج اسد۔ ستارہ شمس

حروف:۔ م



پیدائش:۔ جولائی ۲۴ تا اگست ۲۳

ملازمت پیشہ افراد کو اس ماہ اپنے ماحول میں تبدیلی پیدا کرنے کے لئے تیار رہیں۔ شادی یا نسبت کے مواقع آئیں گے۔ کیونکہ اس وقت روزمرہ کے معمولات میں تبدیلیاں آئیں گی۔

مریخ سارا ماہ زائچے کے بارہویں گھر میں رہے گا۔ یہ ماہ آپ کے اردگرد زبردست سرگرمی کا سبب بنے گا۔ جس کی وجہ سے بعض اوقات معمولی نوعیت کی گھریلو تبدیلیوں اور پریشانیوں سے واسطہ پڑے گا مریخ ۱۲، ۱۹، ۲۷ تاریخ کو غیر موافق نظرات قائم کرے گا۔ ان دنوں لوگوں سے تکرار اور جھگڑے کا بھی خطرہ ہے۔ کیونکہ یہ آپ کی رائے سے اتفاق نہ کریں گے۔ تاہم ۵، ۱۰، ۱۴، ۲۴، ۲۹ تاریخیں پریشان کن قسم کے قریبی افراد سے نبٹنے کے لئے موافق ثابت ہونگی اور اگر اندر ہی اندر جو اختلاف اور غلط فہمیاں پریشان کر رہی ہیں انہیں دور کرنے کے لئے یہ وقت موافق ثابت ہوگا۔ تاہم آپ کو حکمت عملی اور بے حد سوجھ بوجھ سے کام لینا ہوگا۔ کیونکہ کوا کبی رجحانات بے حد دھماکہ خیز صورت کی نشاندہی کر رہے ہیں۔ تاہم ان غیر موافق تاریخوں میں وہ افراد جن کی اپنی سواری ہے اور خود ہی چلاتے ہیں انہیں بے حد محتاط رہنا چاہئے۔ ان دنوں تیز رفتاری کے نتیجے میں چالان ہوسکتا ہے۔ مشینری کے ٹوٹنے کا خطرہ بھی ہے۔

۱۴ تاریخ کو مریخ زحل کا مقابلہ ہوگا۔ کاروبار کو مضبوط بنانے کے لیے ہمت اور طاقت زیادہ ہوگی۔ اس ماہ کسی بھی نئے کاروباری تعلق کی بنیاد نہ رکھیں۔ خفیہ دشمنی ہوگی آپ کے ملازمین یا دفتر میں لوگوں کے ذریعے نقصان پہنچایا جائے گا۔

ملازمت میں جن افراد سے کسی معاملے میں جھگڑا رہا ہے ان سے محتاط رہنا ہوگا اپنی کسی بھی کمزوری کو دوسرے کی طاقت نہ بننے دیں۔ آپ مویشی پالتے ہیں تو ان کی حفاظت کریں ان کے چوری ہونے کا اندیشہ ہے۔ زمین یا جائیداد سے متعلق گھر اور رشتہ داروں میں تناؤ کی کیفیت رہی ہے تو اس ماہ جھگڑے کا زیادہ خطرہ ہے۔ غلط کیس بن سکتے ہیں۔ لوگ خفیہ دشمنی کے ذریعے آپ کے لئے بے پناہ مشکلات پیدا کریں گے۔ حاسدی افراد ملازمین کے ذریعے نقصان کرواسکتے ہیں۔ زمینداری کے معاملات' مکان کی خرید وفروخت کے معاملے اس وقت موافق ثابت نہ ہوں گے۔

زہرہ ۱۰ تاریخ کو زائچے کے گیارہویں گھر میں موجود ہوگا۔ دوست اور قریبی جاننے والے افراد آپ کے معاملات میں بہت سرگرم اور اہم کردار ادا کریں گے اس وقت زہرہ ان سرگرمیوں کی موافقت میں ہوگا جن میں تعاون اور متفقہ سرگرمیوں کی ضرورت ہوتی ہے۔ اس مدد اور رجحان کے تحت آپ کی امیدوں' خواہشات اور اہم مقاصد کو فائدہ پہنچے گا۔ زندگی میں جو واقعات رونما ہونگے وہ آپ میں خوش امیدی پیدا کر دیں گے۔ چنانچہ نوٹ کر لیں کہ زہرہ اس ماہ کی ۲'۶'۱۱'۲۱'۲۷ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ غیر شادی شدہ افراد کی زندگی میں محبت کا عنصر داخل ہونے کا امکان ہے اور محبت کے معاملات سے متعلق ان کے خواب پورے ہوسکتے ہیں۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ کوئی شخص جس سے کافی عرصے سے میل جول یا تعلقات ہیں وہ اچانک رشتہ بھیج دے گا۔ شادی شدہ افراد کی گھریلو زندگی مزید خوشگوار ہوجائے گی اور ماحول میں ہم آہنگی پیدا ہوگی کیونکہ اس ماہ زہرہ محبت کے بندھنوں کو مزید مضبوط کرنے کی پوزیشن میں ہے۔ وہ افراد جن کی شادی ہونے والی ہے یا شادی کی دعوت یا کوئی فنکشن کرنا چاہ رہے ہیں تو اس مقصد کے لئے یہ ماہ موافق ثابت ہوگا۔

۲۳ تاریخ کو زہرہ مشتری کا مقابلہ ہوگا۔ اس وقت خاندانی معاملات اور گھریلو معاملات میں ضرورت سے زیادہ احتیاط کی ضرورت ہوگی۔ کیریئر کے معاملے میں محتاط ہیں قریبی افراد ترقی کے امور مین رکاوٹ ڈالیں گے۔ یا کسی معاملہ میں الجھا دیا جائے گا۔ آپ کو ذہنی طور پر تکلیف میں مبتلا کیا جائے گا۔ روپے سے لے کر گھر تک مجبور ہو جائیں گے۔

عطارد ۵ تاریخ کو زائچے کے بارہویں گھر میں رہے گا اور ۲۷ تاریخ کو طالع میں داخل ہوگا۔ حاسدی افراد یا وہ افراد جو خفیہ طریقے سے آپ کو پریشانی میں مبتلا کرتے ہیں ان کے ساتھ رابطہ کریں' گفت شنید یا قریبی لوگوں کے ساتھ جا کر ملاقات کرنا بہتر رہے گا۔ یہ وقت خاص طور پر صحت کو بہتر بنانے کے لئے موثر ثابت ہوگا۔ مطالعہ اور معلومات حاصل کر کے ذہنی اور جسمانی دونوں طرح بہتری لاسکیں گے۔ اگر آپ قانون کے شعبے سے منسلک ہیں تو ان دنوں اپنی بہترین صلاحیتوں کے ذریعے لوگوں کو فائدہ دیں۔ طالع میں موجودگی خاص طور پر ذاتی کام اور کاروباری مقاصد کو آگے بڑھا سکیں گے۔ مشکلات پر قابو پاسکیں گے۔ لوگ تعاون کا وعدہ کریں گیا اور بھرپور تعاون کریں گے۔ جو معاملات التواء کا باعث بنے تھے اب وہ دور ہو جائیں گے۔ ان دنوں نشر واشاعت کے کام' پبلشنگ اور حسابات کو بہتر بنانے کی کوشش کریں۔ عطارد ۹'۱۴'۲۵'۳۰ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔

## برج سنبلہ۔ ستارہ عطارد

حروف: پ۔ غ



پیدائش:۔ اگست ۲۴ تا ستمبر ۲۳

اس ماہ سے بہتر حالات سے واسطہ پڑے گا جن کا ذاتی کاروبار ہے یا جو ذاتی کام شروع کرنا چاہتے ہیں یا وہ افراد جو فاضل وقت کی کسی سرگرمی کو نفع بخش طریقے سے استعمال میں لانا چاہتے ہیں ان کے لئے بھی یہ وقت کامیابی لائے گا۔ نئے رشتے بنیں گے۔

عطارد ۵ تاریخ کو زائچے کے گیارہویں گھر میں آجائے گا اور پھر ۲۷ تاریخ کو بارہویں گھر میں آجائے گا۔ خیالات اور سوچ کو مثبت طریقے سے استعمال کرنے کے لئے مطالعہ بے حد ضروری ہوگا۔ لوگوں کے مشورہ اور ان کی طرف سے ملنے والی معلومات اہم ثابت ہوگی۔ اس ماہ کام اور مصروفیت زائد ہوگی۔ لوگوں سے رابطہ کرنے اور ان سے خط و کتابت کے علاوہ ذاتی کاموں کے سلسلے میں گفت شنید کریں۔ تاکہ اس میں ان کی مدد حاصل ہو۔ اس طرح بہت سا وقت بھی بچ جائے گا۔ صحت کے معاملے ہو یا کسی کی بیماری کی' یہ معاملے اچھی طرح حل ہو جائیں گے۔ رابطے اور پیشہ وارانہ معاملات احسن و خوبی سے جا ہو جائیں گے۔ جائیداد اور املاک کے حسابات چیک کرنے' لین دین یا مختلف ذرائع سے حاصل ہونے والے مالی فائدے سے آگاہ ہونا ضروری ہوگا۔ نشر واشاعت اور پبلشنگ کے کام یا سفر کے ذریعے کام کا حصول بہتری لائے گا۔ عطارد ۹'۱۴'۲۵'۳۰ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔

۱۴ تاریخ کو مریخ زحل کا مقابلہ ہوگا۔ محبت کے معاملات' دوست اور شریک زندگی کے ساتھ تمام معاملات میں حکمت عملی سے کام لینا ہوگا۔ وہ افراد جن پر آپ بھروسہ کرتے ہیں جن کے ذریعے سے بے حد خوشی بھی حاصل ہوگی۔ دوستوں کے اندرونی معاملات رنج وغم کا باعث بنے گا۔ شراکت داری اور مالی رجحان میں بدقسمتی آئے گی۔ یہ تبدیلی اچانک آئے گی۔ آپ روپیہ دیتے وقت ہر معاملے میں احتیاط رکھیں۔ کچھ لوگ اس وقت نقصان دہ ثابت ہوں گے اور آپ کے کام میں رکاوٹ ڈالیں گے یا ضرورت سے زیادہ پریشان کریں گے۔ اس وقت شادی یا نسبت سے متعلقہ تمام معاملات کو التواء میں ڈال دیں۔

زہرہ ۱۰ تاریخ کو وتد السماء پر داخل ہوگا۔ یہ جاہ طلب اور مہم جو افراد کی موافقت میں ہوگا۔ دراصل یہ ماہ ان عورتوں اور لڑکیوں کے لئے بھی بے حد خوش قسمت ثابت ہوگا جو کسی خاص کیریئر میں ترقی کے لئے کوشاں ہیں۔ زہرہ محبت کے معاملات پر بھی حکومت کرتا ہے۔ وہ افراد جو ملازمت کی تلاش میں ہیں یا اپنی دلچسپیوں اور مقاصد کو آگے بڑھانا چاہتے ہیں یہ ماہ ٹھوس نوعیت کے فوائد لائے گا اور جن افراد کے نزدیک محبت کے معاملات اہمیت کے حامل ہیں ان کے لئے ۲'۶'۱۱'۲۱'۲۷ تاریخ موافق

ثابت ہوگی۔ تاہم زہرہ ۹، ۱۶، ۲۴ تاریخ کو غیر موافق نظرات کے تحت ہوگا لہذا ان دنوں اگر احتیاط نہ برتی تو اپنے لئے بڑی آسانی سے مشکلات پیدا کرلیں گے۔ ان دنوں اگرچہ اپنی گھریلو زندگی خوشگوار ہوگی مگر دوسروں کے جذباتی مسائل کی وجہ سے فکر و پریشانی رہے گی۔ اس برج سے متعلقہ افراد عموماً" ایسی سرگرمیوں اور دلچسپیوں کو بے حد پسند کرتے ہیں جن کے نتیجے میں انہیں کسی کلب، گروپ، لائبریری یا ادارے میں شریک ہونا پڑے۔ اس کے علاوہ اپنی معاشرتی فلاح سے بھی بے حد دلچسپی ہوتی ہے۔ موجودہ کواکبی نظرات اس بات کی نشاندہی کررہے ہیں کہ اس قسم کی دلچسپیاں آپ کے معاملات میں بتدریج اہمیت اختیار کرجائیں گی۔

۲۳ تاریخ کو زہرہ مشتری کا مقابلہ ہوگا۔ گھر کے معاملات اس وقت زیادہ توجہ طلب ہونگے۔ والدین کی صحت کی طرف زیادہ توجہ دینے کی ضرورت پڑے گی اور ہوسکتا ہے کہ زائد روپیہ خرچ ہو۔ اس وقت کی خریداری یا مکان کی تبدیلی فائدے کا باعث نہ ہوگی۔ گھر کو بہتر بنانے کی کوشش کریں۔ اپنی آمدنی کے تمام ذرائع کو استعمال کریں۔ کیونکہ یہ وقت یا آنے والا وقت ذرائع آمدنی میں رکاوٹ پیدا کرے گا۔

مریخ زائچے کے گیارہویں گھر میں سارا ماہ رہے گا۔ چنانچہ اس ماہ دوسروں کے تعاون سے اور ایک دوسرے پر اثر انداز ہوکر بہت کچھ حاصل کرسکیں گے وہ خاص مقاصد جن کی وجہ سے آپ کلبوں، گروپوں یا سماجی اور معاشرتی سرگرمیوں سے منسلک ہیں تو ان کی وجہ سے یہ ماہ ترقی پذیر اور سرگرم ثابت ہوگا۔ اس ماہ کسی ادارے یا کلب کا ممبر بن کے یا گروہی سرگرمیوں میں شرکت کرکے اور اپنے سماجی اور کاروباری حلقے کو وسعت دے کر بہت کچھ حاصل کرسکیں گے وہ افراد جو سماجی اصلاحات و سیاست اور انسانی فلاح و بہبود میں بہت دلچسپی لیتے ہیں اس ماہ کچھ مثبت اقدامات کرنے کا موقع ملے گا۔ چنانچہ کوئی بھی جرات مندانہ قدم اٹھاتے ہوئے بالکل نہیں گھبرانہ چاہئے۔ بلکہ اپنے آپ کو آگے بڑھانے کی کوشش کرنی چاہئے ان تمام معاملات کے لئے ۵، ۱۰، ۱۴، ۲۴، ۲۹ تاریخ موافق ثابت ہوگی۔ تاہم یہ بات ذہن میں رہے کہ کواکب کے اثرات کا سامنا کرنا آسان نہیں ہوتا ہے۔ ۱۲، ۱۹، ۲۷ تاریخ کو غیر موافق نظرات کے تحت یہ عموما اختلاف اور لڑائی جھگڑے کی نشاندہی کرتے ہیں۔

## برج میزان۔ ستارہ زہرہ

حروف:۔ ت۔ ٹ۔ ر۔ ط



پیدائش:۔ ستمبر ۲۴ تا اکتوبر ۲۳

اس ماہ ذہنی پریشانی میں مبتلا رہیں گے۔ کچھ لوگ آپ کو مشکلات میں ڈالیں گے۔ رشتہ داروں کے ساتھ معاملات میں سختی رہے گی۔ لوگ کھلی دشمنی بھی کرسکتے ہیں۔

زہرہ ۱۰ تاریخ کو زائچے کے نویں گھر میں داخل ہوگا۔ چنانچہ یہ وقت لمبا سفر اختیار کرنے کے لئے خواہ وہ کاروباری غرض سے اختیار کیا یا تفریحی نوعیت کا ہو، موافق ثابت ہوگا۔ درحقیقت یہ وقت ملک سے باہر چھٹیاں گزارنے کے لئے بے حد موافق ثابت ہوگا۔ اگر آپ تعلیمی سرگرمیوں، کاروباری سفر یا عمرہ وغیرہ کے لے جارہے ہیں تو آپ کا سفر خوشگوار ثابت ہوگا۔ زہرہ اس ماہ کی ۲، ۶، ۱۱، ۲۱، ۲۷ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ لہذا قیمتی اشیاء کی خریداری سیر و تفریح، محبت کے معاملات اور کسی اسکیم میں روپیہ لگانا بہتر ثابت ہوگا۔ قانونی امور میں بھی یہ تاریخیں اہم ثابت ہونگی۔ آپ کے نزدیک اگر محبت کے معاملات سب سے زیادہ اہمیت رکھتے ہیں تو اس سلسلے میں آپ سفر بھی کریں گے۔ کچھ خوشگوار نوعیت کی خبریں اور واقعات آسکتے ہیں۔ تاہم ۹، ۱۶، ۲۴ تاریخ کو محتاط رہیں حکمت عملی سے کام لیں ایسا معلوم ہوتا ہے کہ آپ بلاارادہ ایسے کام کربیٹھیں گے جس کی وجہ سے حسد اور رقابت کا سامنا ہوگا۔

۱۴ تاریخ کو مریخ زحل کا مقابلہ ہوگا۔ کاروباری اور لین دین کے معاملات میں احتیاط رکھنی ہوگی۔ بڑی عمر کے افراد اس وقت آپ کی زندگی پر یا آپ کے فیصلوں پر زیادہ اثر انداز ہوں گے۔ ملازمت اور کاروبار میں ساتھیوں کے معاملات میں دخل اندازی نہ کریں۔ مشتعل مزاجی سے ملازمت کھو سکتے ہیں۔ گھریلو معاملات اور والدین سے متعلقہ امور میں حکمت عملی سے کام لینا ہوگا اس وقت کسی بھی قسم کی لڑائی یا جھگڑا سے بچنا ہے یہ فیصلے کرنے کا صحیح وقت نہیں ہے۔ ذرائع آمدن میں مشکلات آئیں گی۔ کئی معاملے فیصلوں کے منتظر ہوں گے قریبی لوگوں کے ساتھ ہم آہنگی نہ ہونے کی وجہ سے انتشار بڑھے گا اور کوئی چھوٹا سا مسئلہ کسی بڑے جھگڑے کا باعث بنے گا۔ قریبی لوگ اگرچہ آپ کے ساتھ ہوں گے تاہم کسی بھی معاملے میں مدد آور نہ ہوں گے۔

مریخ سارا ماہ وتد السماء پر رہے گا چونکہ یہ مالی معاملات پر بھی حکومت کرتا ہے لہذا آمدنی میں اضافے کا امکان ہے اگر آپ کا ذاتی کاروبار ہے تو یہ ماہ اثاثوں میں اضافے اور کاروبار کو وسعت دینے اور نئے راستے تلاش کرنے کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ اس کے علاوہ معاملات کو نفع بخش اور کارگزار بنیادوں پر قائم کرنے کے لئے بھی موافق ثابت ہوگا۔ اگر آپ زیادہ خودمختاری کے خواہاں ہیں خاص طور پر کام کے معاملات میں زیادہ آزادی چاہتے ہیں تو اب کواکبی قوتیں آپ کی موافقت میں ہیں گذشتہ کچھ ماہ سے جو خیالات اور اسکیمیں زیر غور ہیں اب جلد ہی انہیں عملی جامہ پہنانے کا موقع مل جائے گا۔ مریخ ۵، ۱۰، ۱۴، ۲۴، ۲۹ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ تاہم ۱۲، ۱۹، ۲۷ تاریخوں کو محتاط رہنا ہوگا۔ کسی قریبی شخص کے ساتھ تکرار یا حادثہ ہونے کا امکان ہے۔

۲۳ تاریخ کو زہرہ مشتری کا مقابلہ ہوگا۔ میراث اور ترکہ سے متعلق معاملات اس ماہ زیادہ توجہ طلب رہیں گے۔ اپنے تمام اہم کاغذات اور دیگر چیزوں کو تحفظ دیں۔ شریک زندگی سے متعلقہ روپیہ یا اس کی جائیداد کی طرف بھی توجہ دیں۔ اس وقت خاندان کے افراد آپ کے لئے پریشانی کا باعث بنیں گے۔ جن لوگوں پر آپ کو بھروسہ ہے زیادہ اعتبار نہ کریں۔ تاہم اس وقت کسی بھی معاملے میں ملوث نہ ہوں۔

عطارد ۵ تاریخ کو وتد السماء پر آجائے گا اور پھر ۲۷ تاریخ کو گیارہویں گھر میں داخل ہوگا۔ ہر قسم

